price -/12/
No. W-926
N.D

# الفانسو

ایک

دلچسپ ور نتیجہ خیز تاریخی ناول

مصنفہ

مولانا مولوی محمد عبدالحلیم صاحب شرر مرحوم

مؤلف تاریخ سندھ ارض مقدس وغیرہا

جسے

خاکسار حکیم محمد سراج الحق منیجر اور پرنٹر و پبلشر دلگداز نے

۱۹۳۰ء میں

دلگداز پریس محلہ کٹرہ بزن بیگ خان لکھنؤ میں

بچھپوا کے شایع کیا

CC-0 In Public Domain. Digitized by eGangotri



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# پہلا باب

## آغاز عشق

سہ پہر کا وقت ہے۔ اور جزیرۂ صقلیہ (سسلی) کا شمالی و مغربی ساحل۔ ہوا تھمی ہوئی ہے اور سمندر ساکت و صامت، پیر فلک نے کسی آتشیں رخسار معشوق کی طرح آفتاب کو گود میں اُٹھا کے اپنی ابر کی پھٹی پُرانی اور جا بجا سے مسکی اور نُچی ہوئی رضائی اُڑھا لی ہے۔ جو نہایت بوسیدہ ہونے کی وجہ سے سنبھالے نہیں سنبھلتی۔ اور یہ بے قرار معشوق آسمان کو رضائی کے سنبھالنے میں مصروف دیکھ کے بار بار اُس کی درزوں سے جھانکتا۔ دنیا کی طرف دیکھ دیکھ کے ہنستا۔ اور چُپکے ہی چُپکے پھسل پھسل کے اُس کے آغوش شوق سے نکلا جاتا ہے۔

اب اسوقت اس کا نورانی چہرہ بالکل کھُل گیا ہے، اور اُس کی سنہری کرنیں بحیرۂ روم کی شوخ دکا موجوں کے ساتھ شوخیاں کر رہی ہیں۔ سمندر کا نیلگوں پانی ان شعاعوں کے اثر سے نیلم کا دریا بن گیا ہے۔ اور موجوں کی چھوٹی چھوٹی چوٹیوں کو سمندر کے کف نے اپنی سفید سفید ٹوپیاں پہنا کے ایسا خوبصورت بنا دیا ہے کہ معلوم ہوتا ہے ع نیلوبل کی گھنی بیل کو نیلگوں پھولوں نے چھپا لیا ہے اور اُس میں سے جا بجا گل چاندنی کے سفید پھُول نکلے ہوئے ہیں۔

اگرچہ موسم اچھا ہے اور باد صرصر کے خوفناک جھونکے جو اکثر سمندر میں تلاطم پیدا کیا کرتے ہیں اُن کا کہیں پتہ نہیں۔ مگر اس خاموشی میں بھی بیقرار سمندر سے نچلا نہیں بیٹھا جاتا۔ نسیم کی ہلکی ہلکی خوشگوار ہوا

ع ایک بیل ہے جو اکثر کوٹھوں کی دیواروں پر چڑھائی جاتی ہے اور اُسمیں نیلے نیلے پھُول جن کی قطع گھنٹیوں کی سی ہوتی ہے بہت کثرت سے کھلتے ہیں۔

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

چھوٹی چھوٹی لہریں پیدا کرکے سورج کی شعاعوں کو جو آسمان سے سونے کے ہُن برسا رہی ہیں اپنے اوپر کسی جگہ قرار نہیں لینے دیتیں۔

یہ کئی صدیوں پیشتر کا منظر ہے جبکہ جہاز اس کثرت سے سمندروں کو نہیں کھنگالتے پھرتے تھے جیسے کہ آجکل نظر آیا کرتے ہیں۔ تاہم جزیرہ صقلیہ کے اس شمالی ساحل پر اس بحری خموشی کے زمانے میں بھی کوئی دن نہیں گذرتا تھا کہ فوجوں سے بھرے اور سامان حرب سے لدے ہوئے جہاز شمال سے جنوب یا جنوب سے شمال کو آتے جاتے نہ نظر آتے ہوں۔ خصوصاً ان دنوں جبکہ ایطالیہ کی جنوبی و مغربی سلطنت نیپلز اور شمالی افریقہ کی عربی سلطنت الجزائر میں لڑائیوں کا ایک طولانی سلسلہ چھڑا ہوا ہے۔ اس عرصۂ جنگ کے دونوں حریف چونکہ سلطنت صقلیہ کو اپنا دوست بنانا اور اپنی طرف کھینچنا چاہتے ہیں، اس لئے یہ بحری فوجی نقل و حرکت صقلیہ کے دارالسلطنت شہر پلرمو میں جو اسی ساحل پر واقع ہے بہت ہی دلچسپی اور غور سے دیکھی جاتی ہے خصوصاً پلرمو سے مغرب جانب پانچ چھ میل ہٹ کے وزیر اعظم صقلیہ اور مدارالمہام سلطنت فرنان (فرڈیننڈ) کے عالیشان قصر میں جو سمندر کے کنارے ایک بلند مسطح تختۂ زمین پر کوہ پیلگر نیو کے شمالی دامن پر قائم ہے اس دریائی فوج کشی کی دلچسپی بہت ہی بڑھی ہوئی ہے۔ یہ قصر ایک زبردست قلعہ کی طرح سطح آب سے تقریباً سو فٹ کی بلندی پر سر اٹھائے کھڑا ہے اور اس کے وسیع صحن سے پانی تک پتھر کی پختہ سیڑھیاں بنتی چلی گئی ہیں۔

ہر روز سامنے سے بیسیوں جہاز سفید بادبان کھولے سمندر میں پیرتے اور ہوا کے گھوڑوں پر اُڑتے ہوئے گذر جاتے ہیں۔ اور جب تک نظر کے سامنے ہوتے ہیں قلعے کے رہنے والے بالائی دروازوں اور کھڑکیوں سے اُنھیں بڑی دلچسپی کے ساتھ دیکھا کرتے ہیں، اور گو کہ مطلق نہیں جانتے کہ یہ کس کے جہاز ہیں اور ان پر کون سوار ہے۔ مگر شوق کی نگاہوں سے اُن کا استقبال کرتے اور حسرت کی نظروں سے رخصت کر دیتے ہیں۔

آج بھی دفعتاً مغربی کونے سے تین بڑے بڑے جہاز آتے نظر آئے جو آہستہ آہستہ قصر کے سامنے آئے اور بجائے اس کے کہ آگے بڑھیں قصر کے گھاٹ کے سامنے پہونچ کے لنگر ڈال دیا۔ انھیں ٹھہرتے دیکھ کے بالائی کمروں اور اوپر کی کھڑکیوں سے سیر کرنے والے نیچے اُتر آئے۔ قلعہ کے تمام زن و مرد جن کا شمار سیکڑوں کے درجے سے زیادہ تھا باہر نکل پڑے اور حیرت سے دیکھنے لگے کہ یہ کون لوگ ہیں؟ اور یہاں کس لئے آئے ہیں؟ لوگ دیکھ ہی رہے تھے کہ جہاز والوں نے اشارے سے کشتی مانگی فوراً وزیر فرنان کا بجرہ جو سیر دریا کے لئے قصر کے نیچے موجود رہا کرتا تھا بھیجا گیا۔ اور تین شخص جو عربی لباس

پہنے اور سفید عمامے سر پر باندھے تھے، بجرے میں اُتر کے کنارے آئے اور عربی زبان میں کہا "ہم فرمانروائے الجزائر کے ایلچی ہیں اور وزیر اعظم فرماں کی خدمت میں حاضر ہوئے ہیں" اٹھارہ سال کا ایک وجیہ کشیدہ قامت اور خوشرو لڑکا جس کے چہرے اور خط و خال سے امارت و ریاست کے جوہر نمایاں تھے بڑھ کے ان لوگوں کے قریب گیا اور نہایت تہذیب و شائستگی کے لہجہ میں کہا "وزیر فرمان اعلیحضرت شاہ مہرجان (موریتا) کے دربار میں گئے ہوئے ہیں آپ (ایک کمرے کی طرف اشارہ کر کے) وہاں چل کے ٹھہریں۔ تھوڑی دیر میں آجائیں گے۔ یہ کہتے ہی اُس نے خادموں اور غلاموں کو حکم دیا کہ "آپ کو لیجاکے وہاں بٹھاؤ۔ تاکہ آرام کریں، اور رستہ کے سفر کی کلفت دُور کریں خبردار آپ کو کسی بات کی تکلیف نہ ہونے پائے اور جو چیز مانگیں فوراً مہیا کر دی جائے"

خدام اُن لوگوں کو ادھر لے گئے اور یہ نوعمر لڑکا قصر کے صحن میں سمندر کے کنارے کنارے ٹہلنے لگا۔ اور خدام قصر کے ہجوم سے نکلا ہی تھا کہ ایک ہم سن حوروش پری پیکر سامنے آگئی جو چار آنکھیں ہوتے ہی عجیب انداز دلربایانہ سے مسکرائی اور مصافحہ کے لئے ہاتھ بڑھا دیا۔ نوجوان نے کچھ ایسی متانت سے جو قبیلے دیتی تھی کہ دلی جذبات کو دبا کے زبردستی پیدا کی گئی ہے کہا "ضیا! اچھی تو رہیں؟"

ضیا۔ (ایک طفلانہ مزاجی کے سراپا انداز طعنے کے ساتھ) "جیسی ہوں تمھیں کیا؟"

اس طعن آمیز جواب نے نوجوان کے دل پر بجلی سی گرا دی جسنے اُس کی آورد کی متانت کو مٹا ہی کے رکھ دیا ہوتا مگر ضابط نوجوان نے دل کو سنبھالا۔ اور اس ماہوش حسینہ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کے ٹہلتا ہوا لوگوں کے مجمع سے دُور نکل گیا۔ اور جب اطمینان ہو گیا کہ اب ہماری باتوں کو کوئی نہ سُن سکے گا بولا "ناطلعت ضیا۔ ایسا نہ کرو کہ یہ کبھی کبھی جو تم سے دو چار باتیں کرنے اور تمھاری پیاری صورت دیکھنے کا موقع مل جاتا ہے یہ بھی ہاتھ سے نکل جائے۔ تمھارے ابا جان کو میرا تمھارا سامنا ہونا بہت ناگوار گزرتا ہے۔ مجھے کبھی تم سے باتیں کرتے دیکھ لیتے ہیں تو صدہا تدبیریں کرنے لگتے ہیں کہ پھر اس کی نوبت نہ آئے۔ ہمارے نقل و حرکت کی نگرانی کے لئے جاسوس لگے ہوئے ہیں جو اُنھیں روز روز کی خبر پہونچا دیا کرتے ہیں۔ آج جو مجھے تمھاری زیارت کا یہ ذرا سا موقع مل گیا ہے کل دیکھ لینا کہ اس کی بھی اُنھیں خبر ہو جائے گی۔ اور روک کی کوئی نئی تدبیر پیدا کر دیجائے گی۔"

ضیا "یہ کیسے ہوگا کہ ہم دونوں ہیں تو ایک گھر میں مگر ملیں جلیں نہیں"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

نوجوان "یہی ہو رہا ہے۔ اور جب تک ہم وزیر فرنان کے زیر حکومت ہیں یہی ہوگا۔ میں بیان نہیں کر سکتا کہ تمھارے شوق میں میری کیا حالت ہے۔ تم نہیں ملتیں تو تمھارے کمرے کے دروازے کو دیکھا کرتا ہوں۔ میں جو قصر کے سامنے گھنٹوں ٹہلتا ہوں یہ فقط اس امید موہوم پر ہے کہ شاید کبھی تمھارا جلوہ نظر آجائے۔ تمھارے والد فرنان تو اس کے بالکل روادار نہیں مگر خدا جانے تم میرے اس شوق کو کس نگاہ سے دیکھتی ہو؟ میرا دل یہ یقین دلا دلا کے مجھے اکثر تسلیاں دیا کرتا ہے کہ میرے اس سچے شوق اور اس دلی محبت کا کچھ نہ کچھ اثر ضرور ہوگا۔ لیکن افسوس ابھی تک اس کا ثبوت نہیں ملا۔ معلوم ہوتا ہے مجھے دھوکا ہی دھوکا ہے۔ تمھارے دل پر ذرا بھی اثر ہوتا تو مجھے بیقراری کے ساتھ قصر کے سامنے ٹہلتے دیکھ کے کبھی تو کھڑکی کھول کے اپنی ایک جھلک دکھا دیتیں؟ خدا جانے تمھارے والد نے میری طرف سے کیا کیا لگا کے تمھیں میرے خلاف کر دیا ہے؟ جس کی وجہ سے تم کو اپنی صورت دکھانے میں بھی تامل ہے۔"

ان باتوں کو سُن کے نازنین لڑکی دیر تک سر جھکا کے سوچتی رہی۔ چہرہ بتا رہا تھا کہ اُس کے نازک اُبھرے ہوئے سینے کے اندر شوق و حیا میں سخت لڑائی ہو رہی ہے۔ جس وقت ضیا کا چاند سا چہرہ جھکا تھا اس وقت شرم و حیا کا غلبہ تھا۔ مگر چند منٹ کی اندرونی لڑائی کے بعد جب اُس نے اپنا پسیجا ہوا نادم چہرہ آہستہ آہستہ اوپر اُٹھایا۔ اور شرم آلود نرگسی آنکھیں جو نوجوان کی مشتاق آنکھوں کا سامنا کرنے کی تاب نہ لا سکتی تھیں جذبات شرم کو دبا کے دو چار کیں اور اپنے دل از دست دادہ رفیق کی پیام عشق لانے والی نظروں کی گدگدی برداشت کر سکی تو صاف ظاہر ہو گیا کہ اُس کے سینے کے میدان کارزار میں شوق محبت اور جوش الفت کو جذبات حیا و ندامت پر پوری فتح حاصل ہو گئی۔ اب وہ جواب دینے کے لئے تیار تھی مگر اُسی طرح جیسے مسمرائز کرنے والی آنکھوں کا معمول از خود رفتہ ہو کے وہی کیا کرتا ہے جو عامل کی مرضی ہو۔ بولی "شاہزادے تمھاری محبت کا میرے دل پر اثر ہے۔ میں تم سے زیادہ بیقرار ہوں۔ مگر بے بس ہوں، ابا جان نے مجھے تم سے ملنے کو منع تو نہیں کیا۔ لیکن جس قسم کی وہ نگرانی کرتے ہیں اُس سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ میرا تمھارا ملنا اُنھیں منظور نہیں ہے۔ انھوں نے میری دایہ ماریہ میری مشاطہ مرجانہ اور میری لونڈی سٹلڈا کو تاکید کر دی ہے کہ جہاں تک بنے مجھے تم سے ملنے نہ دیں۔ اگر کبھی ملوں تو اُنھیں خبر کر دیا کریں۔ بھلا یہ ممکن تھا کہ تم میرے کمرے کے سامنے آتے اور میں دروازہ کھول کے تم کو نہ دیکھتی؟ مگر اُنھیں عورتوں کے ڈر سے چپکی بیٹھی رہتی ہوں۔"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

نوجوان "بہرحال میں خوش نصیب ہوں۔ میرے دل کی بیتابیاں بے اثر کئے نہ رہیں۔ لیکن ملنے کی کیا تدبیر کیجائے؟ مجھ میں اب ضبط وصبر کی تاب نہیں ہو۔ ملاقات کی کوئی صورت پیدا ہونی چاہئے"
ضیا "یہ مشکل ہو۔ اچھا آؤ ہم تم کسی اور ملک میں چلے چلیں۔ یہاں کے سوا جہاں ہوں گے آزاد رہیں گے"
نوجوان "آہ! تم ایسی بے عزتی اور بدنامی کے لئے بھی تیار ہو! مگر میں اس کو نہ تمھارے لئے پسند کرتا ہوں نہ اپنے لئے"
ضیا "اور یہ بھی خرابی ہو کہ تم یہاں سے چلے گئے تو تخت وتاج ملنے کی اُمید خاک میں مل جائے گی"
نوجوان "تخت وتاج! تمھارے وصال کے آگے تخت وتاج کیا چیز ہیں؟ تم پر جان تک فدا کرنے میں دریغ نہ کرونگا۔ مگر ہاں یہ نہیں چاہتا کہ تمھاری عزت وناموس میں دھبہ لگے"
ضیا "پھر کیا ہو سکتا ہو؟ یہاں رہ کے تو میں کچھ نہیں کر سکتی اچھا ایک بات ہو مگر بتاؤ اگر تمھیں تنہائی میں میرے پاس آنے اور خلوت میں ملنے جلنے کا موقع ملا تو تم میری آبرو لینے کا ارادہ تو نہ کروگے"
نوجوان "(حیرت واستعجاب سے) "میری نسبت تمھیں ایسا خیال ہو؟ نیچ پاک دل اور سچی محبت سے تمھاری صورت کی پرستش کرتا ہوں، رذیلوں اور بدکار شہدوں کی سی حرکت کروں گا! میری محبت کی یہی قدر ہو؟ میرے عشق کا یہی انعام ہو!"
ضیا "بُرا نہ مانو۔ ماریہ مجھ سے یہی کہتی تھی۔ اُس نے مجھے ڈرا دیا ہو کہ تم سے میل جول بڑھانے کا یہی انجام ہوگا۔ اور مردوں کے قول قسم کا اعتبار نہیں"
نوجوان "(طیش سے) "جن مردوں سے اُسے سابقہ پڑا ہوگا۔ ایسے ہی ہونگے مگر صقلیہ کا ایک عالی نسب شاہزادہ ایسی ذلیل حرکتیں نہیں کر سکتا"
ضیا "یہی سن کے میں تمھارے پاس آتے اور تم سے ملتے ہَول کھاتی ہوں۔ بہت جی چاہتا ہو کہ تمھارے پاس اُٹھوں بیٹھوں، رہوں سہوں۔ تمھارے سامنے بیٹھ کے تمھاری صورت دیکھوں، اور تمھاری باتیں سنوں۔ چھپانے سے کیا فائدہ؟ تم مجھے اچھے معلوم ہوتے ہو۔ تمھاری صورت دیکھ کے میں خوش ہوتی ہوں۔ تمھاری باتوں میں میرا دل لگتا ہو۔ مگر جب سے ماریہ نے ڈرا دیا ہو تمھارے سائے سے بھاگتی ہوں"
نوجوان "اور اب تک تمھارے نزدیک میرا اعتبار نہیں ہو؟"
ضیا "اب کیوں نہ ہونے لگا تھا؟ مگر میرے سامنے قسم کھاؤ کہ میری عزت وآبرو پر کبھی حملہ نہ کروگے"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

نوجوان نے بھولی پری وش نازنین کے اطمینان کے لئے قسم کھائی اقرار کیا، اور کہنے لگا "تو پھر اب ملنے کی کیا تدبیر ہو؟"

ضیا "میں نے اپنی مسلمان مشاطہ مرجانہ سے سنا ہو کہ مصر کے ایک بادشاہ نے اپنے اور اپنے وزیر کے مکانوں کے درمیان ایک پوشیدہ راستہ رکھا تھا جس میں سے ہو کے جب ضرورت ہوتی دونوں ایک دوسرے سے مل آیا کرتے۔ وہ راستہ بادشاہ کے کمرے کے تہ خانے سے زمین کے نیچے ہی نیچے وزیر کے کمرے تک گیا تھا۔ اور اُس میں سے نکلنے کے دروازے دونوں مکانوں میں ایسے بنائے گئے تھے کہ بیٹ دیواریں بالکل وصل تھے۔ جو ذرا بھی نہ کھلتا، اور کوئی ہزار غور کرے نہ پہچان سکتا ان دروازوں کی کنجیاں ایسی تھیں کہ بغیر اُنکے کوئی لاکھ زور لگائے نہ کھل سکتے اور کنجی لگاتے ہی آپ سے آپ کھل جاتے۔ ایسا ہی ایک راستہ اور دروازے تم اپنے اور میرے کمروں کے درمیان بنوا دو"

نوجوان "یہ نہ کوئی ایسا آسان کام ہو اور نہ اتنی جلدی کا کہ دو ایک دن میں ہو جائے"

ضیا "(مسکرا کے) "اگر تمھیں مجھ سے ملنے کا شوق ہو اور دل میں سچا جوش ہو تو ہو ہی جائے گا۔ سنتی ہوں فارس کی ایک حسین ملکہ شیرین کے عاشق فرہاد نے پہاڑوں میں کاٹ کے دودھ کی نہر جاری کر دی تھی تو کیا صقلیہ کے شاہزادے الفانسو سے میرے لئے اتنا بھی نہ ہو سکے گا؟"

الفانسو (اس لئے کہ شاہزادہ الفانسو ہی نوجوان ہو) اپنی محبوبہ کے ہر شوخ جملے اور اسکے بھولے پن کے ہر شوق کو نہایت ہی متانت و سنجیدگی کی نگاہ سے دیکھا کرتا تھا۔ یہ کلمات سنتے ہی ایک بے اختیاری کے جوش سے بول اُٹھا۔ "تمھارے لئے مجھ سے سب کچھ ہو سکے گا لیکن افسوس یہ راز کا کام ہو جس کی کسی کو خبر نہ ہونی چاہئے اور تمھارے والد کی موجودگی میں اس کا انجام پانا مشکل معلوم ہوتا ہو"

ضیا "وہ تو اسی ہفتہ میں مسینا جانے والے ہیں اور اُدھر ہی سے ملک کے دَورے کو چلے جائیں گے۔ چار پانچ مہینے باہر رہینگے اُسوقت ہم کسی کو اپنے کمروں کے پاس نہ آنے دینگے۔ اور تم کسی اچھے ہوشیار کاریگر کو لا کے بنوا لینا۔ یہ کہہ رہی تھی کہ دیکھا وزیر فرتان گھوڑے پر سوار آ رہا ہو اور جلوس کے سوار ہمراہ رکاب ہیں۔ گھبرا کے بولی "ابا جان آ گئے۔ میں جاتی ہوں۔ مگر دیکھو جو کچھ میں نے کہا ہو اسے بھول نہ جانا" یہ کہہ کے ضیا چلی گئی۔ اور نوجوان الفانسو سوچ میں پڑ گیا۔ یہاں تک کہ وزیر بالکل قریب آ گیا، اور وہ اپنے خواب عشق سے یک بیک چونک کے اُسکے استقبال کے لئے آگے بڑھا۔

وزیر نے جیسے ہی نوجوان الفانسو کو دیکھا تعظیم کے لئے گھوڑے سے اُتر پڑا۔ ادب سے سلام کیا۔ اور دعائے دولت دینے کے بعد پوچھا۔ "جہاز کہاں سے آئے ہیں؟"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

الفانسو :۔ شاہ الجزائر کا ایلچی آپ سے ملنے کو آیا ہے۔ میں نے (اشارہ کر کے) اُس کمرے میں ٹھہرا دیا ہے، اور خدمت کے لئے آدمی مقرر کر دئیے ہیں۔"

فرمان :۔ یہ لوگ بار بار مراسلت کرتے ہیں کہ ہم اُنکے طرفدار بن کے نیپلز سے علانیہ لڑائی چھیڑ دیں۔ یہاں کے لوگوں کا رجحان اُنہیں کی طرف ہے۔ مگر ہم خواہ مخواہ کو لڑائی مول لینا مصلحت کے خلاف سمجھتے ہیں خیر میں تھوڑی دیر کے بعد ملوں گا۔ آپنے اُنکے ٹھہرنے کا انتظام کر ہی دیا ہے" یہ کہہ کے وزیر اپنے کمرے میں گیا۔ اور الفانسو نے اپنے کمرے کی راہ لی۔

---

# دوسرا باب

## دربار صقلیہ اور اُسکی سازشیں

اُن دنوں صقلیہ کی حکومت کسی بیرونی مملکت کے ماتحت نہ تھی۔ ابھی تھوڑے ہی دن ہوئے اُسے مسلمانان الجزائر کی اطاعت سے آزادی ملی تھی جو صقلیہ پر قبضہ کرنے کے بعد ایطالیہ کے جنوبی و مشرقی علاقے پر بھی قابض ہو گئے تھے۔ مدت دراز تک اُن کی حکومت قائم رہنے کا یہ اثر اب تک باقی تھا کہ تمام اہل صقلیہ علی العموم عربی زبان میں گفتگو کرتے اور عربی کی تعلیم پاتے تھے۔ نصف سے کچھ ہی کم آبادی مسلمانوں کی تھی اور سارے جزیرے میں جو ہزارہا مسجدیں تعمیر ہوئی تھیں ان میں سے اکثر ابھی تک آباد تھیں۔ یہاں کے مسیحیوں پر بھی عربی معاشرت کا اسقدر اثر تھا کہ اکثر خاندانوں میں عربی نام رکھے جاتے اور آداب صحبت و دیگر تمدنی معاملات میں شام و مصر کی پیروی کی جاتی۔ چنانچہ شاہی خاندان کی بعض لڑکیوں کے نام بھی عربی تھے، وزیر زادی کا نام ضیا تھا۔ اور اُس کے بناؤ سنگھار کے لئے مسلمان مشاطہ مصر سے بلوائی گئی تھی۔

فرماں رواے صقلیہ فی الحال "مودینا" تھا جس کے نام کو عربوں نے اپنے مذاق کا تصرف کر کے "مہرجان" بنا دیا۔ اور یہ تصرف دربار صقلیہ میں اسقدر پسند تھا کہ علی العموم وہ مہرجان ہی کے نام سے پکارا جاتا۔ اس سے پہلے اُس کا بڑا بھائی کارڈوس سریر آراے سلطنت تھا۔ کارڈوس نہایت زبردست اور اولوالعزم فرماں روا تھا اور اُس کے رعب داب سے تمام اُمرائے دربار کانپتے تھے، اتفاقاً پلرمو کے ایک دولتمند رئیس سے اُس کی بہن لورا کا ناجائز تعلق ہو گیا۔ جسپر برہم ہو کے اُسنے اُس

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

زانی سردار کو قتل کر ڈالا۔ بوران نے اس کے انتقام میں اپنے مردم فریب حسن اور اپنی عصمت فروشی کی
قوت سے پورا پورا کام لے کے تمام سرداران فوج اور امرائے دربار کو بھائی کے خلاف کر کے آخر میں
بغاوت کرا دی اور انجام یہ ہوا کہ کارلوس قتل کیا گیا اور اسکی جگہ دوسرا بھائی مہرجان تخت پر بیٹھا۔
مہرجان کو چونکہ سلطنت بہن کی کارگزاریوں سے ملی تھی اس لئے ہر معاملہ میں اس کا مطیع و فرماں
بردار تھا۔ اور بوران اخلاق و معاشرت کی حد سے قدم آگے بڑھا کے پولیٹکل معاملات میں بھی دخل
دیا کرتی۔ مہرجان لاولد تھا۔ اور بوران کی ایک بیٹی تھی سلطانہ جسے وہ چاہتی کہ بھائی کی ولیعہد مقرر
کرائے۔ مہرجان بھی اسپر آمادہ ہو گیا تھا۔ اور ملک کے اعلیٰ سے اعلیٰ اُستاد اور لاجواب صاحبان فن
اُس کی تعلیم و تربیت کے لئے منتخب کئے گئے، اور جو داشت و پرداخت اُس کی ہو رہی تھی کسی شاہزادے
کی نہ تھی۔ مگر رعایا اور تمام امرائے دربار اس کے خلاف تھے کہ اُن کی قسمت کی مالک ایک عورت
بنائی جائے۔ اور اسی اندیشہ سے بادشاہ مہرجان کو علانیہ طور پر اُس کے ولی عہد مقرر کرنے کی جرأت
نہ ہوتی تھی۔ بڑا بھائی یعنی مظلوم و مقتول تاجدار کارلوس جیتے جاگتے دو ۲ ہونہار فرزند چھوڑ گیا تھا۔
بڑا دان رادرق جسے خود بادشاہ نے اپنی زیر نگرانی اور خاص اپنے قصر میں رکھ کے پالنا شروع کیا اور
چھوٹا الفانسو جسے یتیم ہوتے ہی مہرجان نے اپنے وزیر اعظم فرنان کے آغوش میں دے دیا کہ اُسے اپنے
قصر میں رکھ کے فرزندوں کی طرح پالے اور علم و فضل کے زیور سے آراستہ کر کے اچھی تربیت دے، چنانچہ
الفانسو جسے ناظرین پہلے باب میں دیکھ چکے ہیں وزیر مذکور کے قصر میں رہتا تھا۔
وزیر فرنان بڑا مدبر سلطنت اور پیچیدہ کارروائیاں کرنے کا بادشاہ تھا۔ ہر کام عجیب حکمت عملی سے
انجام دیتا۔ اور اسی وجہ سے بادشاہ پر نہایت حاوی تھا۔ اور دوسرے وزراء کی اُس کے سامنے
کچھ اصل و حقیقت نہ تھی۔ اُسنے شاہزادہ الفانسو کو بہت اچھی تعلیم دلائی فنون جنگ میں باکمال بنا
دیا۔ اور باوجود اس کے کہ اُس کی حیثیت الفانسو کے مقابلہ میں باپ کی سی تھی، مگر بظاہر اُس کا وہی
ادب کرتا جو بادشاہوں اور شاہزادوں کا ہونا چاہئے لیکن الفانسو باپ ہی کی طرح اُس کا پاس و
لحاظ کرتا تھا۔
بوران ان دونوں بھتیجوں کی جانی دشمن تھی۔ اور جانتی تھی کہ جب تک یہ زندہ ہیں میری بیٹی کی
لئے تخت گاہ کا راستہ صاف نہیں ہو سکتا۔ شاہ مہرجان اُس کا غلام تھا۔ اور مجال نہ تھی کہ کوئی بات
بہن چاہے اور صاحب تاج بھائی اُس کے پورے کرنے پر آمادہ نہ ہو جائے۔ اسی لئے وہ بھی بھتیجوں
کے خون کا پیاسا تھا۔ مگر امرائے سلطنت اور خاصتہً وزیر فرنان سے ڈرتا۔ جو دونوں شاہزادوں کے

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

دوست اور حامی و مددگار رہے۔ اور یہ حالت ہو رہی تھی کہ ادہر بہن کے کہنے سے بادشاہ نے شاہزادوں کی آزار دہی کی کوئی تدبیر نکالی اور اُدہر وزیر کے اشارے سے رعایا میں برہمی پیدا ہوئی جس سے خوف کھا کے بوراَن اور مہرجاَن دونوں فرناَن کی خوشامد کرنے لگے۔ یا کوئی ایسی بات پیدا کر دی کہ بوراَن اور بادشاہ کا سب کیا دھرا بیکار گیا۔

اتفاقاً ان دنوں خبر آئی کہ صقلیہ کے شہر سینا میں جو ایطالیہ سے ملا ہوا ہے سلطنت نیپلز کے بعض داعیوں اور جاسوسوں نے سازش کر کے بغاوت کے آثار پیدا کر دیئے ہیں۔ بوراَن کے مشورے سے مہرجاَن نے وزیر فرناَن کو محل میں بُلا کے حکم دیا کہ "تم فوراً وہاں جا کے اِس اندیشہ ناک بغاوت کو حکمت عملی سے فرو کرو۔ فتنہ جُو باغیوں کو سخت سزا دو۔ اور اتنی فوج بھی ساتھ لیتے جاؤ کہ اگر وہ لوگ برسرِ پیکار ہوں تو اُن کی پُوری سرکوبی کر دی جائے۔"

قبل اِس کے وزیر جواب میں لب ہلائے۔ بادشاہ کی بہن بوراَن جو اُس کے برابر بیٹھی تھی بولی "اور ہاں سُنا؟ اسی سلسلہ میں سارے ملک کا دَورہ بھی کر آؤ۔ چار پانچ مہینے میں تم سب شہروں میں ہو آؤ گے۔ اور ہر طرف سے اطمینان ہو جائے گا۔"

**شاہ مہرجان**:- "ہاں یہ بھی بہت ضروری ہے جاتے ہو تو بغیر سب شہروں کا چکر لگائے نہ واپس آنا۔"

**فرناَن**:- "جو حضور کا حکم ہو۔ مگر مجھے تیاری کے لئے ایک مہینہ کی مہلت ملنی چاہئے۔ فوج کا جمع ہونا ہے۔ سفر کا سامان مہیا کرنا ہے۔"

**شاہ مہرجان**:- "افوہ! ایک مہینہ! بہت دیر ہو جائے گی۔ سینا میں فوراً پہونچنے کی ضرورت ہے اور تاخیر میں خدا جانے کیا کیا دشواریاں اُٹھ کھڑی ہونگی۔"

**بوراَن**:- "اور یہاں زیادہ ٹھہرنے کی ضرورت ہی کیا ہے؟ جتنی فوج یہاں موجود ہے ساتھ لے لو۔ باقی چیزیں اور فوج تمھیں برابر پہونچتی رہیں گی۔"

**فرناَن**:- "تو پندرہ دن سہی۔"

**شاہ مہرجان**:- "یہ بھی زیادہ ہے۔"

**بوراَن**:- "میں بتاؤں۔ بس ایک ہفتہ کافی ہے۔ آج کون دن ہے؟ دوشنبہ۔ بس اگلے دوشنبہ کو روانہ ہو جاؤ۔"

**فرناَن**:- "بہت خوب۔ میں دوشنبہ کو یہاں سے چل کھڑا ہوں گا۔" یہ کہہ کے وزیر رخصتی آداب بجا لا کے واپس آیا۔ اُس کے جانے کے بعد بوراَن نے بھائی کی طرف دیکھ کے کہا "اب سب کام بن جائینگے اِس کی غیبت میں دونوں نالائق لڑکوں کی زندگی کا خاتمہ ہو جائے گا جو آپ کے لئے سب سے بڑا

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

خطرہ بنے ہوئے ہیں۔ اور اپنے باپ کا بدلہ لینا چاہتے ہیں"
شاہ مہرجان :- ان دونوں کی وجہ سے مجھے کبھی زندگی بھر چین سے سونا نہیں نصیب ہوا۔ اور اس بدخواہ اور مکار وزیر کی چالاکیوں سے جسے میں اپنا خیر خواہ اور خالص دوست خیال کرتا تھا کچھ زور نہیں چلتا۔ بہن تم ہی اسے زیر کردگی جس طرح تم نے کارتوس سے میرے لئے تخت خالی کرایا ویسے ہی ان دونوں سانپ کے بچّوں کے بھی سر کچل کے مجھے اطمینان دلاؤگی"
بوران :- فرنان دفان ہوا۔ اور میں نے دونوں کی زندگی کا خاتمہ کردیا" اس گفتگو کے بعد بادشاہ اور بوران جدا ہو کے اپنے مکانوں میں گئے۔ اور اسی خوفناک فیصلہ پر اس صحبت کا خاتمہ ہوا۔

# تیسرا باب

## الجزائر کی سفارت

فرنان بھی کوئی معمولی وزیر نہ تھا۔ بوران کی باتوں سے فوراً تاڑ گیا کہ مجھے باہر بھیجنے میں بادشاہ اور اُن کی بہن کا کیا مقصد ہے۔ کئی دن تک سوچتا رہا کہ اپنی غیبت میں دونوں شاہزادوں کی جان بچانے کی کیا تدبیر کروں۔ اسی فکر میں تھا کہ الجزائر کا سفیر آیا اور اُسے ایک دوسری فکر پیدا ہو گئی؟ وہ عربی سفیر سے ضروری اخلاق و تہذیب کے ساتھ ملا اور پوچھا "آپ کون لوگ ہیں؟ اور کس غرض سے آئے ہیں؟"
یہ تین جزائری سردار تھے جن میں سے ایک نے جو سب کا سرگروہ تھا کہا "میں الجزائر کا وزیر یحییٰ ابن سعد مرالبطی ہوں۔ اور یہ دونوں میرے رفیق عیسیٰ بن احمد البلوعی اور حسن بن شہاب السکونی ہماری فوج کے زبردست قائد (سپہ سالار) ہیں ہم سب اس لئے آئے ہیں کہ آپ کو پھر سمجھائیں کہ موجودہ لڑائی میں آپ ہمارا ساتھ دیں۔ شاہ مہرجان نے پہلی سفارت کے جواب میں ہماری درخواست قبول کرنے سے انکار کردیا۔ لیکن اب اپنے سلطان کے حکم سے ہم آپکے پاس آئے ہیں کہ اس مسئلہ پر بحث کرکے آپ کو انجام کے تمام پہلو سمجھائیں"
فرنان :- جب خود حضور شاہ مہرجان انکار کر چکے تو میں کیا کر سکوں گا؟"
یحییٰ :- ہمارے خیال میں آپکی مصلحت بھی اس کی متقاضی ہے کہ نیپلز کے مقابلہ میں ہمارا ساتھ دیجئے۔ اور

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

آپ اگر چاہیں تو سمجھا کے اور تمام مصلحتیں پیش نظر کر کے حضور بادشاہ کو اس جانب مائل کر سکتے ہیں۔ آپ کا جزیرہ اسلامی حکومت سے پہلے نیپلز والوں ہی کی ماتحت تھا۔ اسلامی اثر نے آپ کو آپنا آزاد کر دیا کہ اب آپ کسی کے مطیع نہیں ہیں۔ مگر یہ آزادی اُسی وقت تک ہے جب تک ہم میں آپ میں اتحاد ہے۔ اس جزیرہ پر سے ہمارا اثر ہٹتے ہی نیپلز والے فوج کشی کر کے فوراً قبضہ کر لیں گے۔ جسے وہ اپنا پرانا حق تصور کرتے ہیں۔ یہاں کی رعایا میں ایک بڑی بھاری تعداد مسلمانوں کی ہے جو ہمارے ساتھ ہیں اور ہرگز نہیں چاہتے کہ یہاں کی سلطنت نیپلز کے متعصب عیسائیوں کی جنبہ داری کرے"

**فرنان** "یہ میں جانتا ہوں اور ہمارے بادشاہ کو بھی اس کا علم ہے اور اسی وجہ سے سلطنت صقلیہ نے اس وقت تک نیپلز والوں کی جنبہ داری نہیں کی۔ اگرچہ اُدھر سے بار بار اصرار ہوا"

**یحیٰی** "لیکن آپکی سلطنت کی سلامتی اور خیریت اسی میں ہے کہ آپ ہمارا ساتھ دیں"

**فرنان** "خیر میں اس بارے میں غور کروں گا۔ آپ دو چار روز یہاں ٹھیریں اتنی مدت میں سوچ کر اور صاحب الرائے وزراسے مشورہ کر کے میں آپ کو جواب دوں گا"

الجزائر کے سفیروں نے وزیر کی یہ تجویز قبول کی۔ اور اپنی قیام گاہ کو گئے۔ اُنکے جاتے ہی وزیر فرنان نے دربار صقلیہ کے ایک صاحب اثر وزیر مرکیس کو بلا بھیجا۔ جو ایک گھنٹے کے اندر ہی آ پہونچا۔ اُس کے آنے کی خبر پاتے ہی وزیر فرنان اُس کے استقبال کے لئے باہر نکل آیا۔ اور نہایت اخلاق سے اپنے ساتھ اندر لے گیا۔

وزیر مرکیس خاص شاہی خاندان سے اور بادشاہ مہرجان کا ابن عم تھا۔ عہدے کے اعتبار سے وہ ابھی بہت کم سن تھا۔ تیس برس سے زیادہ عمر نہ تھی اور اُسے اعزاز کے طور پر وزارت کے خطاب کے ساتھ فوج کی اعلیٰ افسری دیدی گئی تھی۔ مہمات سلطنت سے اُسے بہت ہی کم تعلق رہا کرتا تھا لیکن شاہی خاندان کا ایک رکن ہونے کی وجہ سے رعایا اور فوج پر اُس کا بڑا اثر تھا۔ سال خوردہ وزیر فرنان نے اپنے خلوت کے کمرے میں پہونچ کے اور اطمینان سے بیٹھ کے مرکیس سے کہا "اسوقت میں نے آپکو دو نہایت ہی اہم اور نازک ضرورتوں کے لئے تکلیف دی ہے۔ لیکن اُن کی گفتگو درمیان میں آنے سے پہلے میں چاہتا ہوں کہ مجھ میں اور آپ میں اتحاد و یکجہتی اور خلوص محبت پر مضبوط عہد و پیمان اور قسم ہو جائے"

**مرکیس** "میں ہمیشہ سے آپ کا ادب کرتا اور آپ کو سچا خیر خواہ ملک و ملت جانتا ہوں۔ اگرچہ آپ سے تعلقات بہت ہی کم رہے۔ مگر آپکی سچی خدمت وطن کا ہمیشہ معترف ہوں۔ لہٰذا آپ سے اتحاد پیدا

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

کرنے کو میں اپنا فخر سمجھوں گا۔ اور آپ جس امر میں عہد و پیمان لینا چاہینگے مجھے ذرا بھی تامل نہ ہوگا۔"

فرنان :- "تو میں قسم کھاتا ہوں کہ کبھی کوئی امر آپ کی مرضی کے خلاف نہ کروں گا۔ ہمیشہ آپ سے سچی اور خالص محبت رکھوں گا۔ اور نیک نیتی و خیر خواہی کے ساتھ آپکی ہر خدمت بجا لانے کے لئے تیار رہوں گا۔ اس کے ساتھ اقرار کرتا ہوں کہ سلطنت میں ہمارے آپکے اغراض و مقاصد ہمیشہ ایک رہینگے اور میں کسی امر میں آپ سے اختلاف نہ کروں گا۔ اسپر میں خدا کی۔ اقانیم ثلثہ کی۔ انجیل مقدس کی تمام ولیوں اور شہیدوں کی مقدس خاتون مریم کی۔ اور کل ولیہ بی بیوں کی قسم کھاتا ہوں۔"

مرکیس کے نوجوانی کے سادے دل پر اس حلف کا بڑا اثر ہوا۔ فوراً اُس نے بھی اسی طرح صاف لفظوں میں عہد و پیمان کیا۔ اور قسم کھائی۔ اُس کے قسم کھانے پر وزیر فرنان بہت خوش ہوا، اور کہا "اب اس اتفاق و یگانگت کے عہد و پیمان کو عملی صورت میں لانے کے لئے آئیے ہم دونوں اُٹھ کے گرمجوشی سے بغلگیر ہو لیں اور پھر قسم کھائیں کہ یہ یگانگت زندگی بھر قائم رہیگی۔ یہ رسم بھی ادا ہوگئی، اور فرنان نے اطمینان سے بیٹھ کے کہا " میرے دوست مرکیس۔ آپ دیکھتے ہیں کہ بدکار و بے حیا بوران نے کیسی آفت مچا رکھی ہے؟ اور بادشاہ مہرجان کس طرح اُس کے غلام ہو رہے ہیں؟"

مرکیس :- "میں دیکھتا ہوں۔ اور ندامت سے سر نہیں اُٹھا سکتا کہ ہمارے ہی خاندان کی ایک عورت اپنی سیہ کاری کی کالک ہم سب کے منہوں میں لگا رہی ہے۔"

فرنان :- "یہ بھی اُس کی ذات تک محدود تھا۔ اور ہمیں اس کی پروانہ ہوتی۔ مگر اب اُسکے مظالم بالکل ناقابل برداشت ہوگئے ہیں۔ وہ اس کی درپے ہے کہ دونوں شاہزادوں دان زاورق اور الفانسو کو قتل کرڈالے تاکہ اُس کی بیٹی سلطانہ کے لئے تخت خالی ہو۔"

مرکیس :- "افسوس! ایسی ظالم! ایسے معصوم بچوں کے خون کی پیاسی! تو جہاں تک بنے ان یتیم اور مظلوم شاہزادوں کی جان بچانی چاہئے۔ اب اس خاندان میں یہی دو لڑکے باقی ہیں جو تخت و تاج کے مستحق ہو سکتے ہیں۔"

فرنان :- "بوران اور بادشاہ نے اُن کی جان لینے میں کوئی بات اُٹھا نہیں رکھی۔ مگر میں نے ہمیشہ بچایا۔ اور اُن کی ایک بھی نہ چلنے دی۔ اب آخر عاجز آکے یہ تدبیر کی گئی ہے کہ میں باہر بھیجدیا جاؤں اور میرے پیچھے دونوں کا کام تمام کر دیا جائے۔ مسینا سے خبر آئی کہ ایطالیہ والوں کی سازش سے وہاں کی رعایا سرکشی پر آمادہ ہو۔ اس مہم کے لئے میں منتخب کیا گیا۔ اور تاکید ہوئی کہ سارے ملک کا دورہ کرکے واپس آؤں۔ اور صاف الفاظ میں کہا گیا کہ چار پانچ مہینے تک باہر ہی رہوں۔"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

مرکیس "آپ چلے گئے تو ان شاہزادوں کی زندگی کا خدا ہی حافظ ہو"

فرنان "اسی لئے میں نے آپ کو اپنی دوستی کے لئے منتخب کیا ہو۔ چاہتا ہوں کہ وزارت کا کاروبار آپکے ذمہ کروں۔ اور اپنے جملہ خدمات آپکے سپرد کر جاؤں"

مرکیس "مجھے اس کے قبول کرنے میں عذر نہیں۔ مگر آپکی سی دانائی و فراست میں کہاں سے لاؤنگا؟"

فرنان "آپ مجھ سے زیادہ عمدگی سے ان دونوں جانوں کی حفاظت کر سکتے ہیں۔ فوج اور رعایا دونوں آپکے زیر اثر ہیں جب کبھی آپ کو پتہ لگے کہ اُن کا ایسے ظلم کا ارادہ ہو فوج کو اُبھار دیجئے۔ یہ خوب جانئے کہ ظالم ہمیشہ بزدل بھی ہوا کرتا ہو" بوراَن اور بادشاہ دونوں اس اندیشہ سے کانپا کرتے ہیں کہ رعایا اُن کی مخالفت میں نہ اُٹھ کھڑی ہو"

مرکیس "مگر مجھے معلوم ہی کیوں ہونے لگا۔ کہ اُنھوں نے قتل کے لئے کیا سازش کی ہو؟ اور کس دن ان بے گناہوں کی جان پر حملہ ہوگا؟"

فرنان "یہ آپ کو فوراً معلوم ہو جایا کرے گا۔ فوج و رعایا کے خوف سے وہ جب تک آپ کو ملا نہ لینگے ایسی جرأت نہ کرینگے۔ اسوقت تک وہ ہمیشہ میرے ملانے کی کوشش کرتے رہے۔ میں نے کبھی کھلے الفاظ میں اختلاف نہیں کیا۔ اس کی وجہ سے اپنی ہر تدبیر وہ مجھے خود ہی بتا دیا کرتے تھے۔ اور میں واقف ہوتے ہی اُس کی روک کر دیا کرتا تھا۔ یہاں تک کہ اب انھیں میری طرف سے بے اعتباری اور بدگمانی پیدا ہو گئی۔ اور مجھے اپنا دشمن خیال کرنے لگے۔ میں کل آپ کو لے جاکے ملاؤں گا۔ اور کہوں گا کہ اپنے تمام کام میں ان کی تفویض کرتا ہوں۔ میرے جاتے ہی وہ آپکے ملانے کی کوشش کرینگے۔ اور آپ بھی وہی طریقہ اختیار کیجئے گا جسپر میں آج تک عمل کرتا رہا"

مرکیس "لیکن مجھے ایک بات کا بڑا اندیشہ ہو۔ شاہزادہ الفانسو تو آپکے یہاں ہیں۔ یہاں پہرہ چوکی مقرر کرکے اُن کے بچانے کا کچھ انتظام کیا بھی جا سکتا ہو مگر شاہزادہ دان رادرق خود بادشاہ کے محل میں اور بالکل اُن کے اختیار میں ہیں۔ اُن کی حفاظت کا کیا بندوبست ہو سکتا ہو؟"

فرنان "دان رادرق کا بچانا میرے اختیار سے بھی باہر تھا۔ اس لئے کہ نہایت آسانی سے وہ اُس غریب کی جان لے سکتے تھے۔ مگر غنیمت یہ ہو کہ وہ جانتے ہیں ایک ہی ساتھ اور ایک ہی زمانے میں دونوں کی زندگی کا چراغ گل کیا جائے۔ ظلم کی بزدلی نے اُنھیں ڈرا دیا ہو کہ اگر ایک بھائی مارا گیا تو دوسرا اُس کا انتقام لینے کے لئے اُٹھ کھڑا ہوگا۔ اور اختیار سے باہر ہو جائے گا۔ اور ساری رعایا بھی اُس کا ساتھ دے گی۔ بس یہی ایک خوف ہی جسنے اُس شاہزادے کی جو بالکل اُنکے ہاتھ میں ہو جان

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

بجا رکھی ہو"

مرکیس :- (مطمئن ہو کے) "اب میں خدا نے چاہا تو آپکی غیبت میں ان دونوں کی حفاظت کرونگا"

فرنان :- "ایک اور بات بھی میرے خیال میں آئی ہو - آج سلطان الجزائر کے سفیر میرے پاس آئے ہیں - وہ چاہتے ہیں کہ نیپلز والوں کے مقابلے میں ہماری سلطنت اُن کا ساتھ دے اُن کی ایک سفارت اسی بارے میں چند روز ہوئے بادشاہ کے پاس بھی آئی تھی - اُن سے صاف انکار کر دیا گیا تھا - اب وہ لوگ میرے پاس اس لئے آئے ہیں کہ میں بادشاہ کو سمجھا کے اُسپر راضی کر دوں"

مرکیس :- "یہ تینوں جہاز آپکے قصر کے سامنے اُنھیں کے کھڑے ہیں؟"

فرنان :- "اُنھیں کے - میرا خیال ہو کہ اگر ان لوگوں کو یہیں ٹھہرا لیا جائے اور بادشاہ سے کہلا جائے کہ یہ شاہزادوں کے طرفدار ہیں اور اس لئے آئے ہیں کہ دونوں شاہزادوں کی حفاظت کریں اور صقلیہ کے تمام مسلمانوں کو اُنکے موافق بنائیں تو بادشاہ پر اس کا بڑا گہرا اثر پڑے گا - اور مارے خوف کے ان کی جانوں پر حملہ کرنے کی جرأت نہ کر سکیں گے"

مرکیس :- "مگر یہ لوگ اپنا ارادہ کیوں ظاہر کرنے لگے؟"

فرنان :- "اُسپر میں اُنھیں آمادہ کر دوں گا - بلکہ اُن کو اُمید دلاؤں گا کہ اگر تم نے میرا یہ کام کیا اور میری عدم موجودگی کے زمانے میں یہاں ٹھہرے رہے تو دورے سے واپس آکے میں سلطنت صقلیہ کو تمھارا دوست بنا دونگا"

مرکیس :- "تو کیا آپکے نزدیک یہ مناسب ہو کہ اس لڑائی میں ہم ان الجزائری مسلمانوں کا ساتھ دیں؟"

فرنان :- "یقیناً - صقلیہ کی فلاح اسی میں ہو کہ اِن لوگوں کا ساتھ دیا جائے ان کا خطرہ دور ہوا اور نیپلز والوں نے صقلیہ پر قبضہ کر لیا جس کے وہ ہمیشہ سے آرزو مند ہیں - میں واپس آکے بادشاہ کو یقین دلا دوں گا کہ سارا ملک اِن لوگوں کے موافق ہو اور اگر اِن کا ساتھ نہ دیا گیا تو ہر شہر میں بغاوت ہو جائے گی - اُسوقت وہ مجبوراً نیپلز کے مقابلے میں اشتہار جنگ دے دینگے"

مرکیس :- "اِن امور کو آپ مجھ سے بہتر سمجھتے ہیں اس لئے میں مخالفت نہیں کر سکتا"

اس مشورے کے مطابق یہی تجویز قرار پا گئی - دوسرے دن وزیر فرنان نے مرکیس کو لے جاکے اپنا قائم مقام مقرر کرا دیا - جیپر لوران اور بادشاہ دونوں خوش ہوئے - اس لئے کہ وہ دلمیں سمجھتے تھے کہ ہم جد و ہم نسب ہونے کی وجہ سے مرکیس اُن کا پورا ساتھ دے گا اور اگر اُسے حکومت کا لالچ دلایا گیا تو ہماری غرض پوری کرنے پر فوراً آمادہ ہو جائے گا"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

جزائری سفیر کو بھی سب باتیں بتا دی گئیں۔ اور وزیر فرماں نے ان سے وعدہ کیا کہ "میں دورے سے واپس آتے ہی آپ کی غرض پوری کر دوں گا۔ مگر آپ اپنے کو دونوں شاہزادوں کا طرفدار و محافظ ظاہر کیجئے۔ یہ نہ ظاہر ہونے پائے کہ آپ لوگ نیپلز سے مخالفت اور لڑائی کرانے کے لئے آئے ہیں"

ان کارروائیوں کے بعد وزیر فرماں نے مسینا کی راہ لی۔ اور وزیر مرکیس مہمات سلطنت کو انجام دینے کے ساتھ شاہزادوں کی حفاظت کرنے لگا۔ دان مادرق کی حفاظت کا تو قدرتی سامان موجود تھا۔ مگر الفانسو کی حفاظت کے لئے اُسنے ایک ہزار سپاہیوں کا مستقل پہرہ وزیر کے قصر پر مقرر کرا دیا۔ اور ہر روز صبح کو خود آ کے وہ وزیر زادی ضیا اور شاہزادہ الفانسو دونوں کی خیریت دریافت کرتا۔

## چوتھا باب

### "نگاہ شوق رخنہ کرتی ہے دیوار آہن میں"

اب الفانسو کو اپنی معشوقہ ضیا کا سوال پورا کرنے کے سوا کوئی فکر نہ تھی۔ شب و روز اسی دھن میں رہتا۔ اُس کی عمر اٹھارہ ۱۸ برس سے زیادہ نہ تھی اور ضیا اس سے ایک سال چھوٹی تھی۔ اس لئے دونوں کا طفلانہ جوش الفت اُنکے دل و دماغ پر اسقدر حاوی تھا کہ کبھی اور چیز کا خیال نہ تھا الفانسو ضیا کا سوال پورا کرنے کو اپنی زندگی کا اہم ترین کام خیال کرتا اور اسی پر اُسے اپنی زندگی کی ساری خوشیاں منحصر نظر آتیں۔ اپنے خادم خاص لیگانو کو بھیج بھیجکے دریافت کراتا کہ شہر میں معماری اور درودگیری کے کون کون اعلیٰ درجے کے اُستاد ہیں۔ مگر ایک ہفتہ گزر گیا وزیر فرماں کو گئے دو۲ روز ہو گئے اور قابل اطمینان کاریگروں کا پتہ نہ لگ سکا۔

جو جو جستجو میں ناکامی ہوتی تھی، اُس کی پریشانی بڑھتی جاتی تھی۔ اور قیامت یہ تھی کہ اب عشق نے اُسے اس فکر کے سوا اور کسی کام کا نہ رکھا تھا۔ جب دیکھئے اسی اُدھیڑبن میں ہوتا۔ سوچتے سوچتے خیال آیا کہ اچھا ہوا جو پلرمو میں کوئی اچھا کاریگر نہیں ملا۔ اول تو یہاں اعلیٰ درجے کے کاریگر نہیں ہیں اور ہوں بھی تو اُن کی رازداری پر بھروسہ نہیں کیا جا سکتا۔ ہزار منع کر دیا جائے مگر یہ ممکن نہیں کہ گھر جا کے اپنے کسی رازدار دوست سے نہ کہیں۔ اور اگر کسی کو بھی خبر ہو گئی تو سارے شہر میں مشہور ہو جائیگا

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

مجھے اس کے لئے کوئی اور ہی تدبیر کرنی چاہئے۔ فوراً لیگانو کو منع کر دیا کہ اب کسی کاریگر کو نہ تلاش کرو اور نئے منصوبے سوچنے لگا۔

دوسرے دن اپنے کمرے سے نکل کے کچھ دیر تک لبِ آب ٹہلا۔ پھر جا کے جزائری سفیر وزیر یحییٰ بن سعد مرابطی سے ملا۔ اُس کی مزاج پُرسی کی۔ اور کہا "یہاں آپ کو کسی بات کی تکلیف تو نہیں ہے؟ جس چیز کی ضرورت ہو بلا تأمل مجھے خبر کر دیا کیجئے فوراً انتظام ہو جائے گا۔"

یحییٰ کو خدامِ قلعہ سے معلوم ہو چکا تھا کہ شاہزادہ الفالنسو جس کی حفاظت کے بہانے سے وہ یہاں ٹھہرا ہوا یہی ہے۔ اُس کی صورت دیکھتے ہی تعظیم کے لئے اُٹھ کھڑا ہوا۔ ادب سے سلام کیا۔ اور کمال عاجزی سے کہا "حضور کی عنایت سے مجھے کسی بات کی تکلیف نہیں ہے۔"

الفالنسو "آپ اپنے وطن سے یہاں کے دن میں آئے؟"

یحییٰ "میں تو ہوا کے ناموافق ہونے سے بیس دن میں آیا۔ لیکن اگر ہوا موافق ہو تو دس روز میں جہاز وہاں سے یہاں آ جاتا ہے؟"

الفالنسو "میں آپکے وہاں سے دو چار حبشی غلام منگوانا چاہتا ہوں جو اچھے تربیت یافتہ و شائستہ ہوں مطیع و فرماں بردار ہوں۔ اور ہماری زبان میں گفتگو کر سکتے ہوں۔ آپ جا کے بھیج دینگے؟"

یحییٰ "حضور نے خوب موقع پر فرمایا۔ ہمارا ایک جہاز کل واپس جائے گا اور دو چار روز وہاں قیام کر کے کچھ ضروری سامان لائے گا۔ میرا جو ملازم جاتا ہے اُس کو تاکید کر دوں گا کہ ان صفات کے نہایت ہی عمدہ نوعمر غلام حضور کے لئے لیتا آئے۔ یہ کوئی مشکل کام نہیں ہے۔ ایک ہی مہینہ کے اندر میں غلاموں کو حاضر کر دوں گا۔"

الفالنسو (مسکرا کے) "تو ایک مشکل کام کی بھی میں فرمائش کر دوں؟"

یحییٰ "ضرور۔ حضور کے ہر حکم کی تعمیل کو اپنا فخر سمجھونگا۔"

الفالنسو "میں نے سنا ہے آپ کے یہاں معمار اور بڑھئی بہت اعلیٰ درجے کے ہیں مجھے ایسے دو چار نہایت ہی ہوشیار کاریگروں کی ضرورت ہے۔"

یحییٰ "اس خدمت کو بھی میں بجا لا سکتا ہوں۔ ہمارے یہاں کے کاریگر تو کچھ زیادہ مشہور نہیں ہیں سب سے اچھے معمار اور بڑھئی مصر و شام کے ہوتے ہیں لیکن حسن اتفاق سے ان دنوں اسی قسم کے اعلیٰ سے اعلیٰ کاریگر ہمارے سلطان نے ایک جامع مسجد اور اپنے قصر کی تعمیر کے لئے قاہرہ سے بلوائے ہیں۔ اگر حضور کو ضرورت ہے تو دو چار یہاں چلے آئیں گے۔"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

الفالنسو ” اگر آپ ایسے چار کاریگر بلوادیں گے تو میں نہایت ہی شکر گزار ہونگا۔ لیکن یہ بہت ہی راز کا کام ہے کسی اور کو اس کی خبر نہ ہونے پائے حتیٰ کہ خود وزیر فرنان اور مرکیس کو بھی اطلاع نہ ہو“

یحییٰ ” کسی کو خبر نہ ہوگی اور ان غلاموں کے ساتھ ہی چار کاریگر بھی آجائیں گے “

الفالنسو ” تو ضرور بلوائیے۔ میں نہایت ہی شکر گزار ہوں گا۔ اور ہمیشہ آپ کا احسانمند رہونگا“

یحییٰ ” حضور ایسا نہ فرمائیں۔ ہم غلام ہیں۔ اور ہمارا کام آپکی خدمت بجالانا ہے“

اس کے بعد تھوڑی دیر اور باتیں کر کے الفالنسو اپنے کمرے میں گیا۔ اور نہایت ہی مطمئن تھا کہ خدا نے بڑی خوبی و رازداری کے ساتھ اس کام کا سرانجام کرادیا۔ اب منتظر رہتا کہ نازآفریں ضیا سے ملنے کا کوئی موقع ملے تو اُس سے کہہ دوں کہ اب مجھے آپ کی شرط پوری کرنے کا موقع مل گیا ہے“

تیسرے دن صبح کو دریا کنارے ضیا کے کمرے کے سامنے کھڑا تھا۔ نظر سمندر کی طرف تھی، اور دل اُس آفتاب حسن کے مطلع کی طرف جو اُس کا قبلۂ آرزو تھا۔ یکایک دروازہ کھلا۔ ماہوش ضیا ہنستی ہوئی نکل آئی۔ اور یہ معلوم ہوا کہ روشن آفتاب پوری آب و تاب کے ساتھ نکل آیا۔ الفالنسو کی آنکھیں چکا چوند ہوگئیں۔ اور آنکھوں سے زیادہ اضطراب دل پر طاری ہوا۔ مگر ایک آناً فاناً میں آپکو سنبھالا اور کہا ” آج آفتاب کدہر نکلا؟“ اس کے جواب میں ضیا نے بیباکی اور شوخی کی اداؤں سے خود الفالنسو کی طرف اشارہ کر کے کہا ” اُدہر سے “

الفالنسو ” ہاں میرے دل کا داغ بھی آفتاب سے کم نہیں“ پھر ذرا تامل کر کے بولا ” تمھارے والد کو گئے آج چار دن ہوئے۔ مگر تم نے آجتک اپنا جلوہ نہ دکھایا؟“

ضیا ” وہ نہیں تو اُن کے جاسوس تو لگے رہتے ہیں؟“

الفالنسو ” معلوم ہوتا ہے میری قسمت میں حسرت ہی حسرت ہے، چچا اور پھوپھی خون کے پیاسے ہیں۔ ایک تم ہو جس سے دل صدچاک کو تسلی ہوتی ہے، مگر تم بے رحم ہو۔ عنقریب میں مار ڈالا جاؤں گا۔ اور تم سے ملنے کی آرزو دل ہی میں رہ جائے گی “

ضیا ” دشمن بادشاہ اور ظالم پھوپھی کے آزار سے بچنے کی بھی وہی تدبیر ہے جو میں نے بتائی کہ میرے اور اپنے کمرونکے درمیان خفیہ راستہ بنالو۔ اور رات کو میرے کسی کمرے میں آکے سورہا کرو۔ قاتل آئیں گے بھی تو ناکام جائیں گے۔ اب آباجان باہر جاچکے مگر تم نے کچھ نہ کیا۔ جلدی کرو۔ ورنہ موقع نہ ملے گا“

الفالنسو ” تمھارے آباجان بیشک چلے گئے، مگر جن جاسوسوں کے ڈر سے اُنکے پیٹھ پیچھے بھی تم مجھے

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

اپنا جلوۂ حسن دکھاتے ڈرتی ہو وہ تو موجود ہیں؟ کاریگروں کا بھی انتظام ہوگیا - وزیر فرنان بھی چلے گئے - مگر میں تمھارے کمرے میں نہیں آسکتا کہ سرنگ اور راستہ کا انتظام کردوں - نادیہ، مرجانہ اور مسٹلڈا کے ٹالنے کی کیا تدبیر ہے؟"

ضیاء" ان کو ہم ملالیں - اُن پر مہربانی کیجائے - بھروسا کیا جائے - اور انعام واکرام سے رازدار بنایا جائے تو وہ ہمارے موافق ہوجائیں گی - یوں اُن کا ٹالنا اور ہٹانا مشکل ہے - مگر میں چاہتی ہوں کہ اس مخفی راستہ کی اُنھیں بھی خبر نہ ہونے پائے"

الفالنسو" مگر اس کا کیا علاج اُنکے سامنے میں تمھارے یہاں ابھی نہیں آسکتا؟"

ضیاء" اسی کام کے لئے اُنھیں ملانا چاہئے"

الفالنسو" تو یہ کب ہوگا - میرے قتل ہوجانے کے بعد؟"

ضیاء" باربار قتل کا لفظ زبان سے نہ نکالا کرو - تمھارا تو جگرا بڑا ہے اور مجھے ہول آتی ہے - میں آج ہی سے اُن کے موافق بنانے کی کوشش شروع کردوں گی - اور اُن میں سے جو جو کہنے میں آتی جائیگی اُسے کوئی معمولی پیغام دے کے تمھارے پاس بھیجدیا کروں گی - تم اُسے سمجھا بجھا کے اور کچھ دلا کے ہموار بنالینا"

الفالنسو" تو جلدی بھیجنا شروع کرو - اس لئے کہ اب زیادہ مہلت نہیں ہے - تمھارے والد کے آنے سے پہلے ہی یہ کام پورا ہوجانا چاہئے - لیکن ابھی ایک اور بات کا بھی انتظام کرنا ہے - وزیر فرنان کے بعد وزیر مرکیس ہمارا محافظ قرار پایا ہے - اور اُسنے ایک ہزار سپاہی پہرے پر مقرر کردئے ہیں جو ہر وقت قصر کو چاروں طرف سے گھیرے رہتے ہیں - اور ٹہلا کرتے ہیں - ہماری کارروائی کو اُن لوگوں کی نظر سے پوشیدہ رہنا چاہئے"

ضیاء" بے شک - مگر اس کا انتظام میں کرلوں گی - مرکیس روز آکے دریافت کراتے ہیں کہ تھیں کسی بات کی تکلیف تو نہیں ہے - ابکی آئینگے تو کہلا بھیجوں گی کہ ہر گھڑی ان سپاہیوں کے ادہر موجود رہنے سے ہماری آزادی اور سیر میں فرق پڑتا ہے - آپ اپنے آدمیوں کو حکم دے دیجئے کہ قصر کے پچھواڑے رہا کریں اور صرف تین طرف دیکھ بھال رکھیں سمندر کی طرف اُن کے آنے کی ضرورت نہیں ہے - اگر ادہر کوئی خدشہ ہوگا بھی تو اس کی نگرانی یہ جزائری جہاز کرلیں گے جو سامنے لنگر انداز ہیں مجھے یقین ہے کہ وہ میرا کہنا مان لیں گے - میں نے جب کبھی کسی کام کو اُن سے کہا اُنھوں نے فوراً پورا کردیا"

الفالنسو" مرکیس قلعہ کے اور میرے محافظ ہیں، اس سے مجبوری ہے ورنہ اُن کا روز روز یہاں آنا اور

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

تمھارے آدمیوں سے ملنا مجھے اچھا نہیں معلوم ہوتا۔ لیکن جو کام اُنھوں نے اپنے ذمہ لیا ہی اُس کی وجہ سے ہم اُس کے گوارا کرنے اور اُنکے شکر گزار ہونے پر مجبور ہیں۔ خیر یہ تو ہوگا۔ اور ہو رہا ہی۔ مگر ضیا کیا جب تک یہ تہ خانے کا راستہ نہ بن لے میں تمھارے دیدار کو یونہیں ترسا کروں گا؟"

ضیا۔ "جب میری خادمہ عورتیں موافق ہو جائیں گی روز ملاقات ہوا کرے گی۔"

یہ کہہ کے ضیا نے نہایت ہی پھرتی کے ساتھ اپنے کمرے میں واپس جاکے دروازہ بند کر لیا اور الفالنسو کچھ دیر تک اسی طرف ٹکٹکی باندھے لیٹنے کے بعد اپنے کمرے میں واپس آیا۔ ضیا کی کوشش سے ایک ہی ہفتہ کے اندر اُس کی دایہ ماریہ موافق ہو گئی۔ اور جب وہ شاہزادے سے آکے ملی اور اُس کے اخلاق کو دیکھا تو اُس کی حد سے زیادہ گردیدہ ہو گئی۔ اب دایہ نے کوشش شروع کی کہ سٹلٹا اور مرجانہ کو بھی ملائے۔ دایہ کی باتوں لیگانو کی لفاظیوں اور خود شاہزادے کی بیحد عنایتوں اور شفقتوں نے اُن دونوں کو بھی موافق بنا لیا۔ اور اب الفالنسو کے راستے میں کوئی خطرہ نہ تھا وہ روز صبح و شام جا جا کے ضیا سے ملتا۔ اور ضیا کی یہ حالت تھی کہ جب تک الفالنسو سامنے نہ بیٹھا ہوتا کسی کام میں دل نہ لگتا۔"

ان پُر لطف صحبتوں کو بھی ایک ہفتہ گزر گیا۔ اور دونوں عاشق و معشوق دنیا و مافیہا کو بھولے ہوئے تھے۔ یہ حالت اور یہ رنگ دیکھ کے ایک دن دونوں کے سامنے ماریہ نے کہا "آپکے ملنے کا یہی نقشہ ہی تو ہماری ناک چوٹی کٹ جائے گی۔ تھوڑے دنوں میں وزیر صاحب آجائیں گے اور آپ کے لئے نہ یہ آزادیاں رہیں گی نہ ملنے کے لیے موقعے پھر آپ سے دل کو روکتے نہ بنے گی۔ ساری دنیا میں مشہور ہو جائے گا۔ اور ہم لوگ کہیں کے نہ رہینگے۔"

(ضیا سے) بیوی میں یہ نہیں کہتی کہ نہ ملو۔ مگر آخر ملنے کی کوئی حد بھی ہی۔

(الفالنسو سے) اور صاحب عالم آپ کو دنیا کا کوئی اور کام بھی ہی؟"

ضیا۔ (الفالنسو سے) "تم ہر روز اور ہر وقت نہ آیا کرو۔ اور سب سے چھپ کے آیا کرو۔"

پھر سب سے الگ ہو کے الفالنسو کے کان میں کہا ابّا جان کے آنے کو وہی چار مہینے رہ گئے ہیں مگر تمھیں کچھ فکر نہیں۔ ابھی تک تو تم ہی اپنی پریشانی بیان کیا کرتے تھے مگر اب اپنے ساتھ مجھے بھی پریشان کروگے۔ تم کو خدا نے صبر دیا ہی۔ مگر مجھ میں اتنی تکلیف اُٹھانے کی طاقت نہیں ہی آخر وہ تدبیر بھی ہوگی یا نہیں؟"

الفالنسو۔ "میں نے بہت ہی معقول انتظام کیا ہی۔ ہفتہ عشرہ میں کام شروع ہو جائے گا۔"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

الفانسو صحبت عیش میں پڑ کے واقعی بھول گیا تھا۔ اُسے یاد ہی نہ تھا کہ مجھے کیا کرنا ہے۔ اس وقت یہاں سے اُٹھا تو سیدھا الجزائر کے وزیر یحیٰی کے پاس گیا اور کہا "آپکا جہاز آیا کہ نہیں؟ اور نہیں آیا تو کب تک آنے کی اُمید ہے؟"

یحیٰی "اسی ہفتہ میں آجائے گا"

الفانسو "ایسا تو نہیں ہے کہ وہ کاریگر نہ آئیں؟"

یحیٰی "ضرور آئیں گے۔ میں نے ایسی تاکید سے لکھا ہے کہ خود ہمارے سلطان اچھے سے اچھے کاریگر چھانٹ کے بھیجدینگے"

الفانسو "مجھے اُن کا بیحد انتظار ہے۔ وہ لوگ جیسے ہی آئیں مجھے بُلوا لیجیے گا؟"

اُس کے تیسرے دن الجزائر کا جہاز آگیا۔ اور اُس میں غلام اور چار بڑے چابکدست معمار اور بڑھئی آگئے جو اپنے فن میں جواب نہ رکھتے تھے۔ وزیر یحیٰی نے اُنھیں فوراً اپنے ایک خادم کے ساتھ شاہزادے کے پاس بھیجدیا۔ جن کو دیکھ کے وہ بہت ہی خوش ہوا۔ اسی وقت خود جاکے یحیٰی ابن سعد کا شکریہ ادا کیا اور واپس آکے تنہائی میں اُن کاریگروں سے عربی زبان میں کہا (اس لئے کہ تمام امرائے صقلیہ کی طرح وہ بھی عربی میں بے تکلف گفتگو کر سکتا تھا) مجھے تم سے ایک بہت ہی نازک کام لینا ہے۔ اور ایسی رازداری کے ساتھ کہ یہاں کسی اور کو خبر نہ ہونے پائے"

ایک معمار "حضور وہ کام بتائیں تو ہم عرض کریں کہ ہم سے ہو سکے گا یا نہیں"

الفانسو "میں اپنے اس کمرے سے قلعہ کے اُس سرے کے ایک کمرے تک زمین کے نیچے نیچے ایک پوشیدہ راستہ بنانا چاہتا ہوں جس کے نکاس کے دروازے دونوں طرف ایسے ہوں کہ بغیر ہمارے کھولے کسی سے کھل نہ سکیں۔ اور کمرے کی دیوار میں اس طرح پیوست ہوں کہ کوئی غور بھی کرے تو نہ پہچان سکے کہ یہاں دروازہ ہے"

معمار "(سوچ کے) اُمید تو ہے کہ ہم بنالیں گے۔ ہم نے بڑے بڑے قلعوں کے نیچے کوسوں تک سُرنگیں کھود کے راستے بنائے ہیں مگر اُن میں اس بات کی کوشش نہیں کی تھی کہ نکاس کے دروازوں کو کوئی پہچان نہ سکے۔ لیکن جس دیوار میں دروازہ ہوگا اُس کا آثار بہت چوڑا ہونا چاہئے"

الفانسو "اس قلعہ کی دیواروں کے آثار بہت چوڑے ہیں" یہ کہہ کے اُس نے اُٹھ کے اپنے کمرے کی دیواریں دکھائیں جن کا آثار دو گز سے زیادہ تھا"

معمار "بہت کافی ہے۔ اور ہم حضور کی مرضی کے موافق راستہ اور دروازے بنا دینگے"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

الفالنسو "یہ کام کتنے دنوں میں ہو جائے گا؟"
معمار "اگر ہمیں پچاس مزدور دئے جائیں تو ایک مہینہ میں تیار کر دینگے۔"
الفالنسو "مگر میں چاہتا تھا کہ اس کام میں یہاں کے کسی مزدور سے کام نہ لیا جاتا۔ یہ بالکل راز کا کام ہے اور یہاں کے کسی آدمی کو بھی خبر ہوئی تو سارے شہر میں مشہور ہو جائے گا۔"
معمار "تو ایک صورت ہو سکتی ہے آپ وزیر یحییٰ سے کہہ دیں۔ اگر ان سے اجازت مل جائے تو ہم ان تینوں جزائری جہازوں کے خلاصیوں سے کام لے لیں گے۔"
الفالنسو "میں کہہ دوں گا۔ اور اُن کے اخلاق و محبت سے اُمید ہے کہ اجازت بھی دیدینگے۔"
معمار "تو حضور مہینہ ڈیڑھ مہینہ میں تیار لیں۔"

الفالنسو نے اسی وقت جا کے وزیر الجزائر یحییٰ ابن سعد سے کہا۔ اُس نے خلاصیوں کو کام کرنے کی اجازت دیدی اور دوسرے ہی دن سے کام شروع ہو گیا۔

نازنین ضیا کے کہنے سے وزیر مرکیتس نے پہرے والوں کو ہدایت کر ہی دی تھی کہ وہ لوگ قصر کے سامنے یعنی قصر اور سمندر کے درمیان میں نہ آیا کریں۔ ضیا کے جس کمرے میں راستہ نکلنے والا تھا اُسے ضیا نے چھوڑ دیا تھا۔ اور زمانۂ تعمیر میں وہ اندر سے بند رکھا گیا۔ اس لئے اُس کی خادماؤں کا بھی وہاں گزر نہ ہوتا۔ اور تمام لوگوں کو تو یہاں آنے کی بالکل ممانعت تھی۔ مشہور کیا گیا کہ ضیا اور شاہزادے کے کمروں کی درستی اور نقاشی ہو رہی ہے۔ جہاز کے خلاصی وزیر یحییٰ کے حکم سے کام کرنے کو خشکی پر آگئے اور بکمال اطمینان و رازداری کے ساتھ کام شروع ہو گیا۔

خلاصی معماروں کی ہدایت کے موافق زیر زمین سرنگ کھودنے لگے۔ جس کا سلسلہ لیگانو کی نگرانی میں الفالنسو کے کمرے سے شروع کر دیا گیا۔ چاروں معماروں میں سے دو نے الفالنسو کے کمرے میں اور دو نے ضیا کے کمرے میں دیوار توڑ کے دروازے بنانا شروع کئے۔ ایک مہینہ کے اندر سرنگ اور دروازوں کا سلسلہ مل گیا تو اُنھوں نے سرنگ کے اندرونی حصہ میں استرکاری کر کے اور دروازوں پر روغن پھیر کے ایسے سنہرے روپہلے نقش و نگار بنانا شروع کئے کہ دیکھ کے عقل دنگ رہ جاتی۔ اور دونوں کمروں اور پورے زیر زمین راستہ کو شداد کی جنت بنا دیا۔ دروازوں کے پٹ دیواروں میں خوب پیوست کر دئے گئے۔ اور نقش و نگار کا سلسلہ دروازوں اور دیواروں پر اس طرح ملا دیا گیا کہ کوئی لاکھ غور کرے یہ پتہ نہ چل سکتا کہ دروازے کہاں پر ہیں۔ دونوں کمروں کے دروازوں کی دو کنجیاں رکھی گئیں ایک الفالنسو کے پاس رہتی اور ایک ضیا کے پاس۔ کنجی لگاتے ہی پٹ بیچ سے پھٹ کے اور دب کے دونوں پہلوؤں کی دیواروں میں غائب

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

ہوجاتے۔ اور دوسرے کھٹکے پر ہاتھ پڑتے ہی نکلتے اور اُبھر کے الجھاتے اور بالکل یہ معلوم ہوتا کہ کسی طلسمی اثر سے دیوار پھٹی اور پھر آپ ہی آپ مل کے برابر ہوگئی۔ کنجیوں کے لگانے کی جگہ بھی ایسی مخفی اور بے نشان بنائی گئی کہ کسی کو وہم گمان بھی نہ ہوسکے۔ اور اس سے بھی زیادہ تعریف کی یہ بات تھی کہ کنجی لگانے دروازے کے کھلنے اور بند ہونے میں بالکل آواز نہ آتی۔ اگر کوئی دیوار کے پاس ہی دوسری طرف منھ کئے بیٹھا ہوتا تو کسی کے دروازے سے نکل کے آنے اور پھر دروازے کے بند ہوجانے کی اُسے ذرا بھی خبر نہ ہوتی۔"

الفالنسو اور ضیا دونوں نے اس راستہ اور دروازوں کو نہایت ہی پسند کیا۔ کاریگروں، اور مزدوروں کو اُنکے حوصلہ سے زیادہ انعام دے کے رخصت کیا۔ جو کام سے فراغت کرتے ہی الجزائر میں واپس گئے۔ اور صقلیہ میں کسی کو ذرا بھی معلوم نہ ہوسکا کہ وزیر فرنان کے قصر میں کیا ترمیم ہوئی ہے۔

اب بڑے اطمینان اور آزادی کے ساتھ اندر ہی اندر ضیا اور الفالنسو کی ایک دوسرے کے یہاں آمد و رفت شروع ہوگئی جس کی کسی کو مطلق خبر نہ ہوسکتی۔ قصر کے لوگوں کو صرف یہ معلوم تھا کہ باہر کے کاریگر بلوا کے قصر میں کچھ تعمیر ہوئی ہے۔ چنانچہ وزیر مرکیس نے ایک دن الفالنسو سے پوچھا "میں نے سنا ہے کہ آپنے الجزائر سے کاریگر بلوا کے اپنے کمرے میں کچھ بنوایا ہے؟" اُسنے کہا "مجھے اپنے مکان کے سجنے اور آراستہ کرنے کا بڑا شوق ہے۔ ان عربوں سے سنا تھا کہ مصر کے صناع و نقاش چھت اور در و دیوار پر بہت ہی اچھے نقش و نگار بناتے ہیں۔ اس کے ساتھ یہ بھی معلوم ہوا کہ آجکل بہت سے مصر کے کاریگر الجزائر میں آکے ہوئے ہیں۔ اُن سے فرمایش کر کے میں نے چند کاریگر بلوائے اور اپنے کمرے میں نقش و نگار بنوائے۔ وہ ضیا کو ایسے پسند آئے کہ اُنھوں نے بھی اپنے کمرے میں بنوا لئے۔ دیکھئے کیسے نفیس بیل بوٹے بنائے ہیں کہ کمرے میں قدم رکھتے ہی معلوم ہوتا ہے انسان کسی طلسمی مکان میں چلا گیا۔" یہ کہہ کے اُسے ساتھ لیجا کے اپنا کمرہ دکھایا۔ مرکیس دیکھتے ہی عش عش کر گیا، اور کہا "یہ آراستگی اور سجاوٹ تو یہاں کسی بادشاہ کے محل میں بھی نہیں نظر آسکتی۔ خدا آپ کو اسمیں رہنا مبارک کرے۔ اگر وہ کاریگر موجود ہوں تو میں بھی اُن سے کچھ بنوانا چاہتا ہوں۔"

الفالنسو۔ "اُن کو واپسی کی اس قدر جلدی تھی کہ کام ختم کرتے ہی جہاز پر سوار ہوکے چلے گئے، ورنہ میں تو سارے قصر میں ایسے ہی نقش و نگار بنوا لیتا۔"

اب اس کے بعد سے یہ معمول تھا کہ ضیا کا جب جی گھبراتا اندر ہی اندر غائب ہو کے الفالنسو کے پاس چلی جاتی۔ اور جس وقت الفالنسو کو زیارت محبوبہ کا شوق ہوتا بے تکلف اُس کے پاس آ پہونچتا،

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

کی ساتھ ہی یقین آگیا کہ مین صرف اس لیے گرفتار کیا گیا ہون کہ شاہ الفانسو ضیا پر عاشق ہی۔ اور وہ مجھے اس کا شوہر نہین دیکھ سکتا۔ وزیر فرزان نے قصر شاہی سے واپس جاتے وقت اسے اطلاع دیدی تھی کہ بادشاہ نے تھوڑی دیر مین تمھارے رہا کرنے کا وعدہ کیا ہی مین اپنے مکان پر جا کے تمھارا انتظار کرتا ہون۔ اس اطلاع کی وجہ وہ بڑی بے صبری سے رہائی کے حکم کا منتظر تھا۔ جو جو وقت گزرتا جاتا تھا اسکی بے صبری بڑھتی جاتی تھی۔ آخر اُسے یقین ہو گیا کہ مین نہ چھوڑا جاؤن گا۔ دل مین رشک کی آگ لگی ہوئی تھی انگارون پر لوٹ رہا تھا۔ اور بار بار قسم کھاتا تھا کہ "رہائی پاتے ہی خدا نے چاہا تو بادشاہ سے اس کا انتقام لونگا"

بیٹھے بیٹھے دل مین خیال گزرا کہ آج رات کو شاہ الفانسو میری بی بی سے جا کے ضرور ملے گا۔ آہ! اس گھڑی سے پہلے مین مر کیون نہین جاتا"۔ اس جوش مین حد سے زیادہ بیتاب و بیقرار ہو کے داروغۂ قید خانہ کو بلایا۔ اور کہا "تم آج صبح تک میرے ماتحت اور میرے تابع فرمان تھے اور اس وقت مین تمھارے ہاتھ مین اسیر اور تمھاری نظر عنایت کا امیدوار ہون"

داروغہ:۔ "آپ بجا فرماتے ہین مجھے بھی اس کا بڑا افسوس ہے۔ مگر حضور جہان پناہ کے حکم سے مجبور ہون"۔

مرکیس:۔ "شاید تم کو اس کا یقین ہو گا کہ کسی نہ کسی دن مجھے رہائی ضرور ملے گی میرے خسر وزیر فرزان کی سفارش بے نتیجہ نہین رہ سکتی۔ اور چھوٹتے ہی مین پھر وہی تمھارا افسر اور وزیر فوج ہو جاؤن گا"۔

داروغہ:۔ "بے شک! اس مین کیسے شک ہو سکتا ہے؟"

مرکیس:۔ "تو میرے حال پر اتنی عنایت کرو کہ رات بھر کے لیے مجھے گھر جانے کی اجازت دیدو۔ صبح ہوتے ہی مین خود ہی حاضر ہو کے بیڑیان پہن لون گا"۔

داروغہ۔ (تامل سے) "یہ نازک معاملہ ہی اگر جہان پناہ کو خبر ہو گئی تو میری کھال کھچوالین گے"۔

مرکیس:۔ "اُنھین خبر ہی کیون ہونے لگی؟ اور اس عنایت کے عوض مین جو کہو مین دینے کو تیار ہون"۔

داروغہ:۔ "آپ کو کچھ دینے لینے کی ضرورت نہین ہی مین صرف انجام کا خیال کر کے ڈرتا ہون مگر جو کچھ ہو مین آپکی خواہش پوری کرون گا۔ یہ کہہ کے رات ہوتے ہی اندھیرے مین

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

اس نے مرکیس کی زنجیرین کھولدین اپنا گھوڑا دیا۔ اور کہا "آپ اس پہ سوار ہو کے چلے جائین۔

مرکیس نے اس کا بہت شکریہ ادا کیا۔ اور گھوڑے پر سوار ہو کے اسے اڑ جاتی تو وزیر خزان کے قصر مین کھڑا تھا۔ وہان وہ ایسی خاموشی سے گیا کہ کسی کو خبر نہ ہونے پائی چھپ کے شلڈا سے ملا۔ اور کہا "دیکھو میرے آنے کا حال تمھاری بی بی کو یا کسی اور کو نہ معلوم ہو۔ تم مجھ پر اتنا احسان کرو کہ سب کی آنکھ بچا کے مجھے چپکے سے ضیا کے حجلۂ عروسی مین پہونچادو۔ مین وہان چھپا رہون گا۔ اور کسی کو کانون کان خبر نہ ہوگی" شلڈا موقع دیکھ کے اور سب کی نظر بچا کے اُسے ضیا کے خاص منقش کمرے مین نکال لے گئی اور وہ مسہری کے نیچے چھپ کے بیٹھ رہا۔ اپنے تمام اسلحہ بھی پاس رکھ لیے کہ وقت پہ کام آئین۔

اسے تھوڑی ہی دیر ہوئی تھی کہ ضیا اور اسکی دایہ ماریہ آئین۔ ضیا اسی طرح غمگین تھی۔ بات بات پر آنسو نکل آتے تھے۔ اور ماریہ سمجھاتی تھی کہ جب آپ نے شاہ الفانسو کو صاف جواب دیدیا۔ اور دل مین ٹھہرالی کہ اپنے دولہا مرکیس ہی کی وفادار بی بی بن کے رہین گی تو پھر رو رو کے آپ کو کیون ہلکان کیے ڈالتی ہین؟"

**ضیا**: "رونے کو تو مین اب عمر بھر رؤون گی۔ ابا جان کے کہنے سے دل پر جبر کر کے مین نے مرکیس وزیر سے شادی تو کرلی۔ مگر اس کا اقرار نہین کیا کہ الفانسو کی بیوفائی کا شکوہ بھی نہ کرون گی۔ یہ صدمہ تو جبتک دم مین دم ہے نہین جا سکتا"

**ماریہ**: "مگر اب آپ نے مرکیس کے ساتھ شادی کی ہے تو اسی طرح نباہیے بھی۔ جس طرح شریف بی بیان شوہر سے نبا ہا کرتی ہین ان کی باتون مین دل بہلائیے۔ ہنسیے بولیے۔ ان کو خوش کیجیے۔ اور خوش ہو جیے"

**ضیا**: "کیا تم سمجھتی ہو کہ یہ شادی مین نے خوش ہونے اور زندگی سے لطف اُٹھانے کے لیے کی ہے؟ یہ تم بالکل غلط سمجھی ہو مین نے تو فقط اس خیال سے اور اتنی بات کے لیے یہ شادی کی ہے کہ دوسرے مرد کو اپنے پہلو مین بٹھا کے الفانسو کو جلاؤن۔ یہی مشورہ سلطانہ نے دیا تھا۔ اور اسی خیال سے مین نے شادی کی حامی بھری۔ دل لگانا ہوتا تو مین ایک انجان شخص سے جس کی صورت ایک ہی آدھ بار دور سے دیکھی تھی جس سے نہ ملاقات تھی نہ کسی طرح کا انس تھا۔ یون بے سوچے سمجھے کیون شادی کرتی؟"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

اتنے مین سلطانہ آگئی۔ اور ضیا کو ہاتھ پکڑکے اٹھایا۔ اور کہا۔ بے اب چلو کھانا کھالو۔ کل تم رات کو پھر بھوکی پڑی رہین۔ آج مین تمھین بے کھلائے نہ رہون گی"

ضیا: "مجھے تو اس وقت بھوک نہین ہی۔ آپ کھا لیجیے۔ میرا جب جی چاہیگا مین بھی کھا لون گی"

سلطانہ: "مین نہ مانون گی! اس وقت تو تمھین میرے ساتھ کھانا پڑے گا"

ضیا نے پھر عذر کیا۔ مگر سلطانہ نے ایک نہ سنی۔ اور زبردستی اپنے ساتھ لے گئی۔ کھانے کے کمرے مین غذا کے بعد بھی دونون مین دیر تک باتین ہوتی رہین"

سلطانہ: "میرا جی چاہتا تھا کہ تمھاری جگہ مین تمھاری صورت بنا کے لیٹتی۔ اور جب بادشاہ الفانسو آتے اُن سے باتین کرتی"

ضیا: "یہ تو اس مین کچھ حرج نہین ہی۔ مگر تم کو وہ پہچان گئے تو غضب ہی ہو جائے گا"

سلطانہ: "مین ایسا روپ نہ بھرون گی کہ وہ پہچان سکین۔ مین تو اپنی آواز بھی بدل سکتی ہون"

ضیا: "آخر تم ان سے کیا باتین کرتین؟"

سلطانہ: "مجھے اس مین بڑا مزا آتا۔ اور پتہ لگا لیتی کہ اب انھین سچی محبت کس سے ہی؟ مجھ سے یا تم سے؟"

ضیا: "بات تو مزے کی تھی مگر میرے کمرے مین نہین مناسب ہے"

سلطانہ: "مجھے تو بڑی حیرت یہ ہی کہ وہ آتے کدھر سے ہین؟"

ضیا: "یہی حیرانی مجھے بھی ہے؟"

سلطانہ: "اچھا تمھین یہان نہین منظور ہے تو مین اور کہین اُن سے مل لون گی"

رات زیادہ آ چکی تھی سلطانہ نے رخصت ہو کے کہا۔ "اب بہن جاتے ہین زندگی ہی تو پھر کل ملین گے۔ اسکے جانے کے بعد ضیا حسرت و اندوہ کے ساتھ اپنے کمرے مین مسہری پر آکے لیٹ رہی۔ اور انتظار کرنے لگی۔ کہ الفانسو آئین تو انھین اُن کی ذلیل رقابت پر الزام دون۔ اسی انتظار مین کوئی ایک گھنٹہ گزر گیا۔ اور لیٹے لیٹے ضیا کی آنکھین جھپکنے لگی تھین کہ یکایک کچھ کھٹکا ہوا۔ گھبرا کے آنکھین کھول دین۔ اور دیکھا کہ شاہ الفانسو سرہانے کھڑا ہے۔ ضیا اُسے دیکھتے گھبرا کے اٹھ بیٹھی۔ اور الفانسو نے

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

نہایت ہی بیتابی کے ساتھ اسکے قدمون پر سر رکھ دیا پھر اٹھ کے کہا۔ اے ماہوش نازنین میرے جو کچھ عذر ہین وہ سن لو پھر مجھ پر بدگمانی کرنا۔ تمھارے شوہر کو فقط اس خیال سے آج روک رکھا کہ مجھے تم سے آزادی کے ساتھ ملنے اور باتین کرنے کا موقع مل جائے تاکہ جی کھول کے اپنی کہون اور تمھاری سنون۔ اپنے دل کا سارا حال تم پر آشکارا کر دون۔ خدا کے لیے میری التجا سن لو۔ اپنے وصال سے محروم کر کے تم نے مجھے ایسی مصیبت اور ایسے رنج والم مین مبتلا کر دیا۔ جس کے ظاہر کرنے کے لیے میرے پاس زبان نہین ہے یقین جانو کہ مین نے ذرا بھی بدعہدی نہین کی تمھارے والد نے جب مجھے سلطانہ کے ساتھ شادی کرنے پر مجبور کیا تو مین نے فقط ایک پالسی اور حکمت عملی سے اس کے ساتھ الفت ظاہر کر دی ورنہ اس کمبخت کی صورت سے مجھے نہایت ہی نفرت ہے یہ سن کے شاید تم برا مانو۔ مگر سچ کہتا ہون کہ ساری آفت تمھارے اباجان کی لائی ہوئی ہے۔ اسی گھڑی سے ہر وقت اسی فکر مین تھا کہ کسی طرح تم سے مل کے اصل حقیقت بیان کرون۔ اور تمھارے ساتھ شادی کرنے کی کوئی تدبیر نکالون۔ مگر آہ! مین اسی فکر مین لگا رہا۔ اور میری بدقسمتی سے تم نے مرکیس سے شادی کر لی۔ جس کا تمھارے اور میرے دونون کے لیے زندگی بھر کف افسوس ملنے اور قسمت پر رونے کے سوا اور کچھ نتیجہ نہ ہوگا۔"

ضیا۔ "مگر تم نے خاص میرے سامنے جو سلطانہ پر عشق ظاہر کیا اور شادی پر پوری آمادگی ظاہر کی اس کا کیا جواب ہے؟ اگر تمھارے دل مین اس کے خلاف باتین تھین تو تم نے مجھے بتا کیون نہ دیا کہ یہ فقط ظاہرداری کے لیے تھا؟ اور میری تمھاری محبت مین کوئی فرق نہین آیا ہے؟"

الفانسو۔ "بتانے ہی کی تو مہلت نہین ملی تمھارے والد جنھون نے میری خوشیون کو خاک مین ملا دیا۔ اسی وقت تمھین ہٹا لے گئے۔ اور پھر اس کے بعد میرے پاس لوگون کے آنے کا ایسا تانتا بندھا کہ آدھی رات کے بعد میری جان چھوٹی اور اسی وقت مین تمھین خبر کرنے کو آیا مگر کسی غیر کی ملوار لٹرتے دیکھ کے واپس چلا گیا۔"

ضیا۔ "خیر مین نے مان لیا کہ اس مین تمھارا قصور نہ تھا۔ مگر اب میرے مان لینے سے کیا ہوتا ہے؟ قسمت پلٹ چکی۔ جو ہونا تھا ہو چکا۔ اور مین مرکیس کی ہو گئی۔ مگر سچ سچ بتاؤ کیا حقیقت مین تمھین سلطانہ سے محبت نہین ہے؟"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

الفانسو۔ "مطلق نہین۔ بلکہ مجھے تو اس کمبخت کی صورت سے نفرت ہے"
ضیا۔ "تو کیا تم آئندہ بھی اس سے محبت نہ کر سکو گے؟ تھوڑے دنون کی صحبت اور میل جول سے کچھ نہ کچھ انس پیدا ہی ہو جائے گا"
الفانسو۔ "ہرگز نہین۔ جس عورت کی مان نے میرے باپ کو قتل کرایا۔ جو انتہا درجے کی بدکار اور فاحشہ ہے اس سے بھلا محبت ہو سکتی ہے؟ اس سے تو روز بروز نفرت بڑھتی جائے گی"
ضیا۔ "مگر اس سے شادی کرنے پر تو تم مجبور ہو؟ اقرار کر چکے ہو سلطنت اسی شرط پر ملی ہے۔ اور یہ شرط نہ پوری ہوئی تو سارے امرائے دربار خلاف ہو جائین گے۔ جن کے سامنے تم نے شادی کا اقرار کیا ہے۔ وہ بغاوت کر دین گے۔ یہ تاج و تخت چھن جائے گا۔ اور مین خوش ہون گی کہ جس چیز کی ہوس مین تم نے مجھے چھوڑا تھا وہ بھی نہ نصیب ہوئی"
الفانسو۔ "مجھے اب سلطنت کا شوق ہی نہین۔ جو چیز تمھین چھوڑ کے ملے اسے نہین چاہتا۔ لیکن اگر تمھارے والد کی ایسی چالاکیان سب نے کین تو اور بات ہے۔ ممکن ہے کہ کسی اخلاقی کمزوری سے مین اس کو اپنی جورو بنا لون۔ مگر زندگی بھر میرے حق مین وہ عذاب کا فرشتہ رہے گی"
ضیا۔ "اور مین یہی چاہتی ہون۔ تاکہ جس طرح میری زندگی خراب ہوئی ہے۔ جس طرح مین ایک ناآشنا اور غیر محبوب شخص کے ساتھ زندگی کاٹنے پر مجبور ہوئی ہون اسی طرح تم بھی زندگی بھر کسی کے ساتھ نباہنے پر مجبور ہو جس کی ہر بات اور ہر حرکت سے تم کو آزار پہونچا کرے"
الفانسو۔ "آہ! ضیا میری بیگناہی ثابت ہونے پر بھی تم میرے حال پہ مہربان نہین ہوتین!"
ضیا۔ "تمھاری بیگناہی کا اب یقین بھی آیا تو کیا کر سکتی ہون؟ سوا زیادہ صدمہ ہونے اور زندگی بھر پچھتانے کے اس سے کیا حاصل ہو گا؟ قسمت میری دشمن تھی مجھے یقین دلا یا گیا اور مین نے یقین کر لیا کہ دولت کے نشہ مین تم مجھ بھول گئے اور اس غصہ مین مین حسد کے انگارون پہ لوٹی رہی تھی کہ ان جان مر گئیں کے

ساتھ شادی کرنے پر مجبور کیا۔ پہلے مین نے بالکل انکار کیا۔ مگر جب سلطانہ آکے میری
دوست نہین۔ اور انھون نے یہ پہلو سمجھایا کہ اب تم سے انتقام لینے کی یہی صورت
ہے کہ مین مرکیس سے شادی کرکے تم کو ستاؤن تو مین اس پر راضی ہوگئی۔ ادھر ابا جان
نے کہا کہ وہ مرکیس کو قول دے چکے ہین۔ اور مین نے خیال کیا کہ صقلیہ کے شامت زدہ
امیرون مین لڑکی عشق و محبت کے بارے مین ماں باپ کی لونڈی ہے۔ اور اپنے اوپر
اختیار نہین رکھتی۔ غرض کچھ ایسی باتین جمع ہوگئین کہ مین مرکیس سے نکاح کرنے پر مجبور
ہوگئی۔ میرے قبول کرتے ہی ابا جان اور سلطانہ نے اسی گھڑی مجھے گرجے مین لیجا کے نکاح
کرادیا۔ اب اپنے کیے پر پچھتاتی ہون۔ مگر پچھتانا بے سود ہے۔ تم بھی اب میری
اس بیوفائی کا مجھ سے یون انتقام لو کہ مجھے بھول جاؤ"۔

الفانسو۔ (جوش و خروش کی بلند آواز سے) "آہ دل پر قابو نہین یہ اختیار سے باہر ہے"

ضیا۔ (ایک ٹھنڈی سانس بھر کے) "اب یہی مناسب ہے کہ ہم تم دونون دل پر جبر کرکے
ان خیالون کو دبائین۔ اور پرانی باتون کو بھول جائین"۔

الفانسو۔ "تمھارے اختیار اور بس مین ہے کہ مجھے اور میری محبت کو بھول جاؤ؟"

ضیا۔ "نہین! اختیار مین تو نہین ہے۔ مگر جہان تک بنے گا اس ظالم دل کو روکون گی۔
تمھارا سامنا کرنے سے بچون گی۔ اور جوش کو دباؤن گی"۔

الفانسو۔ "مگر مجھے صبر نہین آسکتا۔ نہ تو دل کو روک سکتا ہون اور نہ جوش کو دبا سکتا ہون
جب بیقراری بڑھے گی تمھاری زیارت کو دوڑا آؤن گا۔ اور یہ ملنا جلنا تا دم تک نہ چھوٹے گا"

ضیا۔ (دل کو مضبوط کرکے اور طیش کے ساتھ) "یہ نہین ہوسکتا۔ مین دوسرے کی جورو
ہوچکنے کے بعد تم سے مخفی تعلقات نہین رکھ سکتی۔ اور خوشامد و التجا سے کہتی ہون
کہ اب یہان آنے کا قصد نہ کرنا"۔

الفانسو۔ (ایک آہ فلک دوز کھینچ کے) "آہ سنگدل نازنین! محض اپنے موہوم
ارادۂ ضبط کی بنا پر تم اس عاشق جانباز کو اپنے دیدار سے روکتی ہو جو تمھارے
عشق مین نیم جان ہو رہا ہے۔ اور بچپن سے تم پر مٹا ہوا ہے؟"

ان باتون سے خصوصاً الفانسو کا آخری فقرہ سن کے ضیا کو اپنی بیحرمتی
کا خیال آیا۔ اور طیش کے ساتھ بولی "کیا تمھارے دل مین ہے کہ مین اب بھی تم کو

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

اپنا عاشق بنانا پسند کرونگی؟ یہ خدا کی قسم نہ ہوگا۔ اگر تقدیر نے یہ نہیں پسند کیا کہ مین صقلیہ
کی ملکہ ہون تو یہ بھی نہیں ہوسکتا کہ اپنے شوہر سے بیوفائی کرون۔ اور اسکی مجرم
بنون۔ مرتبہ اور عزت مین بھی وہ کم نہیں ہے۔ خاندان مین تمھارے برابر اور
تمھارے ہی دادا کی اولاد سے ہو۔ اسی درجہ کا وہ بھی ہو جس درجے کے تم ہو
فرق ہو تو فقط اتنا کہ تم بادشاہ ہو اور وہ وزیر ہے۔ مین ہاتھ جوڑ کے کہتی ہون
کہ بس اب یہان سے چلے جاؤ۔ میری آبرو نہ لو۔"

**الفانسو۔** (جوش مین آکے اور آپے سے باہر ہو کے) "او بے رحم ظالم! مجھ
پر یہی ظلم کیا تھوڑا ہو کہ تو مرکیس کی جورو ہو گئی۔ جو اب میرے ساتھ یہ ظالمانہ سلوک
بھی کر رہی ہے؟ اور اس کی بھی پروا نہیں کہ اس پیاری صورت کو سامنے کھڑے
ہو کے حسرت سے دیکھ بھی سکون؟ اور آنکھون ہی آنکھون تیرے باغ حسن مین گلچینی
کرون؟ اب میری تسلی کے لیے فقط یہ دیدار رہ گیا ہو۔ اور تو اس سے بھی روکتی ہو!"

بادشاہ کا یہ جوش دیکھ کے ضیا کا بھی دل بھر آیا۔ آنسو پونچھنے لگی جو آنکھون مین
ڈبڈبا آئے تھے اور بولی۔ "آہ! قسمت مین یہی لکھا تھا۔ اور تقدیر نے یہی فیصلہ کر دیا ہو
بس بس جائیے خدا کے لیے جائیے۔ آپ کو دیکھ کے میرے دل مین الفت کا جوش
بڑھتا اور خفقان ہونے لگتا ہے۔ بچپن کا زمانہ اور اسوقت کی ساری باتین نظر کے
سامنے آجاتی ہین۔ اور میرے دل کی وہ حالت ہو جاتی ہو جو خدا نہ کرے کہ کسی
عاشق کے دل کی ہو۔ آہ کیا کرون؟ بے بس ہون! ہاتھ جوڑ کے للہ جاؤ۔ اور میرے
دل مین جذبات و خیالات کا جو ہنگامہ مچا ہوا ہو۔ اس سے مجھے نجات دو۔ یہ شرافت
اور عشق کا مقابلہ ہے۔ اور خدا کے لیے ایسا نہ کرو کہ مین عشق کے جوش مین شرافت
کو ذبح کر دون۔"

یہ کہتے ہی رخصت کا بہانہ پیدا کرنے کے لیے شمعدان میز پر سے گرا دیا
شمع گرتے ہی گل ہو گئی۔ اور وہ بادشاہ سے یہ کہہ کے کہ "مین شمع روشن کرنے جاتی
ہون۔ آپ تشریف لے جائین۔ اور پھر یہان آنے کا ارادہ نہ کرین۔" بغیر الفانسو کو جواب
کا موقع دیے کمرے سے نکل کے چلی گئی۔ مگر پھر الفانسو نے پکار کے یہی کہا کہ مین
ابھی نہیں جاؤنگا۔ جلدی آنا۔"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

# سولھواں باب

## نارضامندی کی شادی کا انجام

مرکیس مسہری کے نیچے چھپا ہوا یہ سب باتین سن رہا تھا۔ اور دل کی عجیب حالت تھی سیکڑون بار جی مین آیا کہ تلوار لے کے نکل پڑون اور اسی وقت بادشاہ سے انتقام لیلون مگر دل کو روکتا اور خیال کرتا کہ اب یہ یہان سے زندہ تو نہین جا سکتا۔ پھر مین ان دونون کے تعلقات کیون نہ معلوم کرلون؟ اور اپنی جورو کا اظہار خود اُسکی زبان سے کیون نہ سن لون؟ جس وقت الفانسو کے الفاظ سنتا دل قابو سے باہر ہونے لگتا۔ تلوار کے قبضہ کو مضبوط پکڑ لیتا۔ اور نکل پڑنے کی جوش کو مشکلون سے روکتا۔ جب ضیا کی باتین سنتا تو کبھی اسکے حال پر ترس کھاتا۔ کبھی غضبناک ہوجاتا اور چاہتا کہ نکل کے ایک ہی تلوار مین اس بوفا عورت کا خاتمہ کردے۔ مگر آخر مین جب ضیا نے اپنا یہ خیال ظاہر کیا کہ "اب مین اپنے شوہر کی وفادار بی بی رہونگی۔ اور تم سے کسی قسم کا سروکار نہ رکھونگی تو مرکیس کی مردہ امیدین جی اٹھین۔ خوش ہوا۔ اپنی خوش نصیبی پہ ناز کیا۔ اور دل مین کہا "ظالم الفانسو! آخر مین تجھ سے جیتا" اب جو جو ضیا کی زبان سے اپنے شوہر کی وفادار بی بی رہنے۔ کسی قسم کی بے حرمتی نہ گوارا کرنے۔ اور اسے اپنے پاس آنے سے روکنے کا اظہار ہوتا تھا۔ اس کی مسرت بڑھتی جاتی تھی۔ اور اپنی وفادار بی بی کا عاشق ہوتا جاتا تھا۔ یا تو اسی وقت دونون کی ابتدائی ابتدائی گفتگو سن کے اسے بار بار تاؤ آتا تھا کہ اسی دم تلوار کھینچ کے ان دونون عاشق و معشوق کی ہستی مٹا دے یا اب دو ہی گھڑی بعد یہ حالت تھی کہ باعصمت بی بی کے شمع رخ کا پروانہ تھا۔ اور الفانسو کا جانی دشمن اور جو جو ضیا اس سے کہتی تھی کہ آپ جائین اور وہ نہین جاتا تھا۔ وہ تاکید کرتی تھی کہ اب پھر کبھی آپ میرے پاس نہ آئین اور وہ نہ مانتا تھا۔ مرکیس کا غصہ بڑھتا جاتا تھا۔ اور صبر و ضبط کی قوت رخصت ہوتی جاتی تھی۔ یہانتک کہ ضیا نے شمع گل کرکے اس کو چلے جانے کی تاکید کی اور شمع روشن کرنیکے بہانے یہان سے چلی گئی۔ مگر الفانسو اب بھی نہ جاتا تھا۔ اور اُس کا منتظر کھڑا تھا۔

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

اس وقت مرکیس نے دل مین کہا، بس یہی انتقام لینے کا وقت ہے اندھیرے
مین کسی کو خبر بھی نہ ہو گی۔ اور چپکے ہی چپکے شمع کیطرح اسکی زندگی کا چراغ گل ہو جائے
گا۔ تڑپ کے مسہری کے نیچے سے نکلا۔ اور چونکہ اندھیرا تھا اٹکل سے اسکی طرف بڑھ کے
تلوار کا وار کیا۔ مگر تلوار خالی گئی۔ اور الفانسو نے سنبھل کے کہا، کون ہے جو اس دار الامان
مین مجھ سے تلوار کھینچتا ہے؟"

مرکیس "بد کار ظالم یہ نہ سمجھ کہ تو ابنی اس بیجا آرزو کو آسانی سے پورا کر سکے گا؟
ضیا کا شوہر غیور ہے۔ اور اگر زبردستی ضیا کی آبرو پر حملہ کیا جاتا ہے تو وہ اسکی
حمایت کے لیے موجود ہے۔ سنبھل" یہ کہتے ہی پھر جھپٹ کے وار کیا جسے الفانسو نے
اپنی تلوار پر لیا۔ اب دونون جان پر کھیل گئے۔ اور اندھیرے ہی مین بغیر دیکھے اور
بے ٹکان ایک دوسرے پر حربے کرنے لگے۔ دونون زخمی ہوئے۔ مگر ابھی تک کسی پر
کوئی کاری وار نہین پڑنے پایا تھا۔ مرکیس زیادہ تیز ہاتھ دکھا رہا تھا۔ حریف پر بڑھا
پڑتا تھا۔ اور پوری قوت سے وار کرتا تھا۔ لیکن الفانسو صرف اسکے وار کو روک
رہا تھا۔ اور حتی الامکان مرکیس کی جان لینے سے بچتا تھا۔ اس لیے کہ اسے ضیا
کے خفا ہو جانے کا اندیشہ تھا۔ اس کے خلاف مرکیس کا یہ خیال تھا کہ لڑائی کا شور
سن کے دم بھر مین سارے قصر والے یہین ہو جائین گے۔ وزیر فرمان بھی آ پہنچے گا۔
پھر اس وقت بادشاہ پر میرا زور نہ چلے گا۔ سب لوگ بیچ بچاؤ کر دینگے۔ مجھے خواہ مخواہ
لڑائی سے ہاتھ روکنا پڑے گا۔ اور بادشاہ میرے خون کا پیاسا ہو جائیگا۔ اس لیے
ضرورت ہے کہ کسی کے آنے سے پہلے ہی اپنے زبردست رقیب کا کام تمام کر دون۔

اسی وضع اور شان سے دونون اندھیرے مین لڑ رہے تھے۔ اور مرکیس
جان سے ہاتھ دھو کے حریف کیطرف بڑھتا جاتا تھا۔ یکایک دروازہ کھلا۔ ضیا شمع
ہاتھ مین لیے ہوئے اندر آئی۔ اور یہ ہنگامہ دیکھتے ہی ٹھٹھک کے اپنی جگہ پہ کھڑی ہو گئی
مرکیس نے پلٹ کے اسکی طرف دیکھا۔ اور ساتھ ہی اسکے شانے پر الفانسو کا ایسا زبردست
ہاتھ پڑا کہ سینہ تک کاٹ گیا۔ مرکیس خون مین نہا کے گر پڑا۔ اور بیجان ہو کے گرا
تھا کہ ضیا نے شمع میز پر رکھی۔ اسے دونون ہاتھون سے پکڑ لیا۔ اور سنبھالنے لگی
اس ہمدردی کا شکریہ ادا کرنے کے عوض مرکیس ضیا سے لپٹ گیا۔ اسنے اپنے

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

ساتھ ہی گرے زمین پر گرا۔ اور بڑی پھرتی کے ساتھ کمر سے خنجر نکال کے اس کے سینے مین
بھونک دیا۔ ضیا نے بے تحاشا ایک چیخ ماری۔ اور مرکیس نے کہا "گھبرا نہین مین تجھے
بھی اپنے ساتھ لیتا چلون گا۔ یہان نہ چھوڑون گا کہ تیرے حسن سے کوئی اور لطف اٹھائے۔"
یہ بیہودہ آخری الفاظ ابھی اس طرح ہو لی کہ اگرچہ الفانسو نے فوراً بے اختیاری
کے ساتھ جھپٹ کے ضیا کا پاؤن پکڑ لیا۔ اور اپنی طرف کھینچ کے اسے مرکیس کی گر
گرفت سے چھڑا لیا۔ مگر مرکیس اس کا کام تمام کر چکا تھا۔

اب جان بلب مرکیس نے الفانسو کی طرف دیکھ کے ناتوانی کی آواز مین کہا "تو خوش
نہ ہو کہ اپنے رقیب کو مار ڈالا۔ اس لیے کہ اس لڑائی مین در اصل مین ہی کامیاب ہون۔
ضیا کو مین ہی نے جیتا۔ وہ میری تھی اور مین ہی اسے اپنے ساتھ لیے جاتا ہون۔ اور
اس اطمینان و مسرت کے ساتھ دوسرے عالم مین جاتا ہون کہ میرے بعد تو کبھی خوش
نہ رہے گا۔ تو ضیا کے غم مین زندگی بھر کانٹون پر لوٹے گا۔ اب درد اور ضعف کی شدت
سے اس نے زبان روک لی۔ اور بالکل موت کے کنارے پہونچ کے باقی ماندہ قوت سے
پھر کام لیا۔ اور کہا "اب مین اطمینان کی نیند سوتا اور ضیا کے وصل سے شاد کام ہوتا ہون
اور تو ضیا کی لاش پر کھڑے ہو کے ماتم کر" یہ کہتے ہی دم توڑ دیا۔

الفانسو ان واقعات کو دیکھ کے مبہوت و ششدر تھا۔ خاموشی سے مرکیس کے آخری
الفاظ سنتا رہا۔ اور پھر ضیا کی طرف جھک کے دیکھا کہ اس مین کسی قدر سانس باقی ہے یا نہین
ضیا اپنی طرف دیکھتے دیکھ کے بولی "الفانسو! میرے پاس نہ آ! مرکیس تو مجھ سے
اطمینان پر خوش ہوتا ہوا دنیا سے گیا ہے۔ مگر مجھے بڑی حسرت ہے کہ مین دنیا سے نامراد جاتی ہون
اور تو بامراد ہے آہ! افسوس صد ہزار افسوس! تو دنیا مین خوش رہے گا۔ اور مین حسرت
سے جان دیتی ہون۔ بس اب مجھ مین کچھ کہنے کی تاب نہین ہے جاتی ہون۔ اور دیکھون
وہان کیا معاملہ پیش آتا ہے؟"

الفانسو جواب دینے کو تھا کہ "مین تمھارے بغیر خوش ہونا کیسا زندہ بھی نہین رہ سکتا"
مگر قبل اس کے کہ اس کی زبان سے کوئی لفظ نکلے ضیا کی روح پرواز کر گئی۔ یہ ایسا شدید
صدمہ تھا کہ تھوڑی دیر کے لیے الفانسو غم کو بھی بھول گیا۔ مگر چند منٹ کے بعد اسے
محسوس ہونا شروع ہوا کہ کیا ہو گیا۔ اب ساعت بساعت اسے زیادہ نظر آتا جاتا تھا

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

کہ ضیا کا مر جانا میرے لیے کیا چیز ہے۔ گریبان چاک کر ڈالا۔ اور نہایت ہی زور و شور سے سینہ کوبی کرنے لگا۔ چلا چلا کے روتا تھا۔ اور پکارتا تھا کہ "آہ کوئی آکے مجھے مار ڈالے"!

اتنے میں کمرے کا دروازہ کھلا۔ اور بہت سی مشعلوں کے ساتھ وزیر فرمان اور قصر کے بیسیوں زن و مرد کمرے میں گھس پڑے۔ زمین پر خون کا سیلاب بہتے دیکھ کے وزیر ٹھٹکا۔ اور متحیر ہو کے کہا "یہ خون کیسا؟ اور یہ لاشیں کس کی ہیں؟ ایں! میرا داماد مرکیس؟ اور ادھر کون ہے؟ آہ میری لاڈلی بیٹی ضیا!" ان الفاظ کے ساتھ ہی سر پر ایک دوہتڑ مارا۔ پھر اس کے منہ سے بے اختیار ایک چیخ کی آواز نکلی۔ فوراً ہی الفانسو پر نظر جا پڑی جو خون آلود تلوار ہاتھ میں لیے کھڑا تھا۔ طیش کھا کے چلایا "ہائے الفانسو! میں یہ نہیں جانتا تھا کہ سانپ کو آستین میں پال رہا ہوں۔ افسوس! صد افسوس! یہ نہیں امید تھی کہ میری بیٹی اور میرے داماد کا خون تیرے ہاتھ سے ہوگا۔ تو نے میرے خاندان کا چراغ گل کر دیا ہے تو آ مجھے بھی مار ڈال۔ یہ حسرت بھی نکال لے۔ آہ! یہ صدمہ نہیں برداشت ہو سکتا۔ میں اب نہ جیوں گا۔ آ بڑھ اور مجھے قتل کر! انتظار کس بات کا ہے؟"

**الفانسو۔** (تلوار کو ہاتھ سے پھینک کر) "او بدقسمت وزیر اپنے اعمال کا انجام دیکھ! اس تلخی کا مزہ چکھنے کے لیے ابھی جی! میں بھی جیوں گا۔ اور تو بھی جی! دیکھ کہ مجھے سلطنت دلوانے کے لیے تو نے جو کیا دیاں کی تھیں ان کا کیا حشر ہوا؟ یہ تیرا ہی کیا تیرے سامنے آیا ہے! تیری تمنا بر آئی۔ تیری کوششیں بارور ہوئیں۔ پھر روتا کیوں ہے؟ ہاں تو خوش ہو کہ تیری تمنا بر آئی۔ اور میں ہمیشہ کے لیے حرمان نصیب رہ گیا۔ مگر آہ! میں کیوں زندہ ہوں؟ کیا اس لیے کہ جیسا تیرا داماد کہہ کے مرا ہے میں ضیا کی لاش پر کھڑے ہو کے ماتم کروں؟ اور مرکیس کی روح خوش ہو؟ نہیں یہ قیامت تک نہ ہوگا۔ میں بھی اپنی محبوبہ کے ساتھ جاؤں گا۔ آ اور میری اور مرکیس کی رقابت کا جھگڑا ابھی پاک کر دے۔ مگر نہیں تو تلوار سے نہیں بلکہ اپنی چالاکیوں اور کیادیوں سے جان لیتا ہے۔ اس کے لیے ایک زمانہ چاہیے اور مجھے موت کا انتظار کرنا پڑے گا۔ مگر میں بے صبر ہوں! انتظار نہیں کر سکتا۔ وزیر اپنے لیے دوسرا بادشاہ ڈھونڈھ لے! اور دیکھ کہ تو نے تو ضیا کو مجھ سے چھڑا دیا تھا مگر میں نے اسے نہیں چھوڑا!" یہ کہتے ہی الفانسو نے کمر سے خنجر کھینچ لیا۔ جو روشنی میں بجلی کی طرح چمکا۔ اور وزیر کی طرف دیکھ کے کہا "آہ! وزیر فرمان مجھ سے رخصت

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

مجھے معاف کر کہ جوش غم مین مین نے تیرے ساتھ گستاخیان کین جس شخص کو تو نے بیٹون کیطرح پالا تھا وہ بالکل نااہل اور نالائق نکلا۔ اسے دلچسپ قصر جو میری آرزؤن کا گہوارہ تھا تجھ سے رخصت! اے سلطنت جقیلہ تجھ سے رخصت! اے مصیبت بھری دنیا تجھ سے رخصت اور اے پر الم زندگی تجھے بھی خدا کو سونپا۔" یہ کہتے ہی ہاتھ پھیلا کے ارادہ کیا کہ خنجر کو سینے پہ مارے کہ ناگہان کوئی شخص زینہ کے نیچے سے نکل کے جھپٹا۔ اور اس کا ہاتھ پکڑ لیا۔

---

# سترھوان باب

## مردہ امید کا جی اٹھنا

یہ نیا شخص جس نے الفانسو کو خودکشی سے روکا ایک گلفام و نازک اندام عورت تھی! الفانسو تو اس کے ہاتھ سے اپنا ہاتھ چھڑانے کی کوشش کرنے لگا۔ مگر فرنان اسکی صورت دیکھتے ہی چونک کے بولا "ایین! مین یہ کیا دیکھ رہا ہون! کیا مرنیکے بعد ضیا کی روح آئی ہے کہ الفانسو کو خودکشی سے روکے؟"

**مرجانہ**۔ (بڑھ کے) "ہان ہان یہ میری بی بی ضیا ہین!"

**فرنان**: "آہ! ضیا کہان! ضیا تو وہ مری پڑی ہے"

**الفانسو**: (جیسے خواب الم سے چونک کے اور جو عورت اس کا ہاتھ پکڑے تھی اسکو دیکھ کے) "کیا تو ضیا ہے! نہین ضیا کو مرکیس اپنے ساتھ لے گیا۔ جس زبردستی اور جور و ستم سے وہ مرکیس کے حوالے کی گئی تھی اسی زبردستی اور جور و ستم سے وہ اس کو عالم آخرت مین لے گیا۔ لیکن عورت! تو ہے کون کہ تیری صورت بعینہ ضیا کی سی معلوم ہوتی ہے؟"

**عورت**: "ہان مین ضیا ہون؟"

**فرنان**: (کمال حیرت سے) "اور یہ زمین پر مردہ کون پڑا ہے؟ دیکھ وہ ضیا ہے کہ نہین؟"

**مرجانہ**: "وہ شاہزادی سلطانہ ہین!"

**الفانسو**: "سلطانہ! سلطانہ یہان کہان؟"

**مرجانہ**: "جی وہ رات کو آ مین تھین اور یہین رہ گئین"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

الفانسو: بالکل غلط۔ میں دھوکا نہیں کھا سکتا! یہ بھی معلوم ہوتا ہے وزیر فرمان کی کوئی چالاکی ہے جو مجھے پیاری ضیا کے ساتھ جانے سے روکتا ہے۔ مگر یہ نہ ہوگا"

مرجانہ: "حضور اصلی ضیا یہی ہیں جو آپ کے پاس کھڑی ہیں۔ اور وہ جو زمین پر پڑی ہیں بنی ہوئی ضیا ہیں"

فرمان: "کیا بکتی ہے؟ ضیا بھی کہیں بنائے بن سکتی ہے؟"

الفانسو: "خدا نے ایک ہی ضیا میں سارے کمالات صرف کر دیے تھے۔ دوسری کے لیے کہاں سے آتے؟"

مرجانہ: "حضور مجھ سے سنیں۔ شاہزادی سلطانہ رات کو آئیں اور چاہتی تھیں کہ ضیا کے کپڑے پہن کے اور اُنھیں کا روپ بھر کے خوابگاہ کے کمرے میں بیٹھیں اور حضور سے ضیا کے بھیس میں گفتگو کریں۔ مگر ہماری بی بی نے اس کو نہیں پسند کیا تب وہ ہماری بی بی سے رخصت ہو کے میرے پاس آئیں اور کہا "مجھے ضیا کا سا بنا دو۔ اُنھیں کے کپڑے پہناؤ۔ اُنھیں کے سے بال بناؤ۔ اور اُنھیں کا سا سنگھار کر دو۔ میرا تو یہ کام ہی تھا۔ میں نے کئی گھنٹہ محنت کر کے انھیں ایسا بنا دیا کہ کوئی لاکھ غور سے دیکھے نہ پہچان سکے۔ یہ روپ بھرنے کے بعد وہ کمرے کے دروازے کے پاس کان لگا کے کھڑی ہوئیں۔ اور دیر تک ہماری بی بی اور بادشاہ کی باتیں سنتی رہیں۔ اتنے میں ہماری بی بی ضیا شمعدان ہاتھ میں لیے ہوئے شمع روشن کرنے کو اپنے کمرے سے نکلیں اس وقت سلطانہ نے انھیں قسمیں دلا کے مجبور کیا کہ اب تھوڑی دیر کے لیے مجھے اندر جانے دو۔ بی بی نے مجبور ہو کے شمعدان ان کے ہاتھ میں دیدیا اور خود میرے کمرے میں آ کے لیٹ رہیں۔ اور سلطانہ شمع روشن کر کے اندر گئیں"

ضیا: "جس وقت تک میں کمرے سے نکلی ہوں اس وقت تک تو میرے شوہر مرکیس کا کہیں پتہ نہ تھا۔ میرے آتے ہی وہ خدا جانے کیونکر پیدا ہو گئے؟"

مٹلڈا۔ (ڈرتے ہوے) "حضور یہ میرا قصور ہے؟ مرکیس نے قیدخانے کے داروغہ کو اس پہلے راضی کر لیا کہ رات بھر یہاں آ کے رہیں۔ صبح ہوتے ہی جا کے پھر بیڑیاں پہن لیں۔ اور قیدی بنجائیں۔ اس راز کے چھپانے کے لیے وہ چھپکے سے آئے اور ہمارے محل میں کسی کو خبر نہ ہوئی۔ یہاں وہ سیدھے میرے پاس آئے اور کہا

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

مین ابھی قیدی ہون۔ اور چھپ کے آیا ہون۔ تم مجھے اپنی بی بی کے سونے کے کمرے مین پہونچا دو۔ مگر اس طرح کہ اُن کو نہ معلوم ہو۔ مین نے اُن کا کہنا مان لیا۔ اور وہ کمرے مین پہونچتے ہی مسہری کے نیچے چھپ رہے۔"

**ضیا:-** "تو اُنھون نے میری اور الفانسو کی سب باتین سنی ہون گی!"

**فرنان:-** (جوش و خروش سے) "معلوم ہوتا ہے بادشاہ کو مرکیس کے موجود ہونے کا حال معلوم ہو گیا تھا۔ تمھارے آتے ہی ڈھونڈھ نکالا۔ اور موقع پا کے مار ڈالا تاکہ دنیا رقیب سے خالی ہو جائے۔"

**الفانسو:-** "نہین میرے وہم و گمان مین بھی نہ تھا کہ مرکیس یہان موجود ہے۔ مین دارو غۂ قیدخانہ کو ایسا نمک حرام نہین جانتا تھا کہ اُسے گھر آنے کی اجازت دیدے گا۔ وہ آخر تک دم سادھے پڑا رہا۔ اور جب ضیا شمع روشن کرنے کو باہر گئین تو نکل کے اندھیرے مین مجھ پہ تلوارین مارنے لگا۔ اور مین نے پوچھا کون ہے تو صاف اپنا نام و نشان بتا دیا۔ اس پر بھی مین اسکے حملون کو روکتا ہی رہا۔ اپنی طرف سے ایک حربہ بھی نہین کیا۔ کیونکہ مجھے ڈر تھا کہ اسکو آزار پہونچا تو ضیا کو ملال ہو گا۔ لیکن وہ برابر بڑھتا چلا آتا تھا۔ اور کوشش کر رہا تھا کہ کسی کے آنے سے پہلے ہی میرا کام تمام کر دے۔ اتنے مین ضیا شمع لے کے آئین۔ اور مرکیس نے پیچھے مڑ کے دیکھا اور اسی وقت اتفاق سے اُس کے شانے پہ میرا ایسا وار پڑ گیا جو کاری تھا۔ مرا ارادہ نہ تھا کہ اسے مار ڈالون مگر موت اسکی قسمت مین لکھی تھی۔ تیورا کے گرنے لگا۔ ضیا نے شمع رکھ کے پکڑ لیا کہ گرنے نہ دے۔ مگر مرکیس بے تحاشا اُن سے لپٹ گیا۔ اسے ساتھ لے کے گرا۔ اور گرتے ہی قبل اس کے کہ مین دیکھ سکون اپنا خنجر اُس کے دل مین اُتار دیا۔ اور کہا "مین تجھے اپنے ساتھ لے چلون گا۔ یہ نہ ہو گا کہ کسی اور کے لیے چھوڑ جاؤن۔" اس وقت دنیا میری آنکھون مین سیاہ تھی۔ صدمہ تھا کہ مرکیس میری ضیا کو لے کے دوسرے عالم مین بھاگ گیا۔ اور تیار تھا کہ فوراً وہان پہونچ کے مین بھی اسے تلاش کرون۔ اتنے مین اُس جان بلب مصنوعی ضیا نے مجھ سے کہا "مرکیس تو جھوٹے اطمینان پر خوش ہوتا ہوا دنیا سے گیا مگر مجھے بڑی حسرت ہے کہ مین دنیا سے نامراد جاتی ہون اور تو بامراد ہے۔" ایسے ہی دو ایک فقرے کہے اور میرے بچ رہنے پہ افسوس کرتی

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

ہو گئی گرگئی۔ اسکی ان باتون کا مطلب مین بالکل نہین سمجھ سکا تھا۔ اور سخت متحیر تھا مگر اب سمجھ مین آیا کہ جملہ میری دشمن سلطانہ کی زبان سے تھا۔ اور میری محبوبہ ضیا دنیا مین زندہ و سلامت موجود ہے۔ جیسے اسے وزیر اب مین بغیر اس کے کہ تیرا کچھ بھی پاس و لحاظ کرون اپنے آغوش شوق مین کھینچ کے اس زخمی دل کا علاج کرونگا" یہ کہتے ہی ضیا کو کھینچ کے سینہ سے لگا لیا۔ اسکے لب و رخسار کے بوسے لیے اور کہا۔ خدا کا ہزار ہزار شکر کہ بغیر اس کے کہ مین اپنی طرف سے کسی پر ظلم کرون میدان صاف ہو گیا۔ اور میری ضیا میرے پہلو مین ہے"

اب اس ہنگامے کی سارے محل مین خبر ہو گئی تھی۔ اور سب ادنے و اعلی اس کمرے کے دروازے پر بھیڑ لگائے ہوے تھے۔ وزیر فرنان کو اپنے گزشتہ افعال پر تنبہ ہوا۔ آگے بڑھا۔ بادشاہ کے سامنے گھٹنون پر جھکا۔ ہاتھ جوڑے اور کہا "اب میرا قصور معاف ہو" وزیر کو اس وضع مین دیکھتے ہی تمام لوگ جو اس کمرے کے اندر تھے حتی کہ ضیا اور اسکی سب خادمائین بھی اسی طرح گھٹنون پر جھک کے سامنے دست بستہ کھڑی ہو گئین۔

الفانسو نے ضیا کو اُٹھا کے اپنے برابر بائین طرف کھڑا کر لیا۔ اور کہا تمھاری جگہ یہ ہے۔ پھر وزیر سے کہا "یہ میری قسمت کی گردش تھی مین اسے کسی کا قصور نہین کہتا۔ مگر ہان تمھارے طرز عمل سے مین نے بے انتہا صدمہ اُٹھایا"

**فرنان**۔ (عاجزی سے) "جہان پناہ! غلام نے جو کچھ کیا حضور کی خیر خواہی مین کیا۔ مجھے نہین نظر آتا تھا کہ ضیا کے حضور کی ملکہ بننے مین میری عزت ہے؟ مگر میرا خیال تھا کہ اسکے شوق مین حضور تاج و تخت سے محروم رہ جائین گے۔ حضور کے چشم و ابرو سے بیشک نظر آیا کہ حضور کو ضیا سے چھوٹنے کا بڑا ملال ہوگا اور وہ بھی حضور سے چھوٹ کے زندگی سے بیزار ہو جائے گی۔ لیکن دونون کے اس جوش الفت کو غلام نے ایک بچپن کی ضد خیال کیا۔ اور دل مین کہا کہ سب سے مقدم تاج و تخت ہین۔ غرض فقط حضور کی خیر خواہی مین اپنی ضیا کی خوشی اپنی سرفرازی اور خود حضور کی مرضی کو پس پشت ڈال کے غلام نے بہلا پھسلا کے ضیا کی شادی مرکیس سے کر دی۔ لیکن ان امر مین معلوم ہو گیا کہ جو امر حضور کی رضامندی

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

کے خلاف کیا گیا۔ وہ خدا کی بھی مرضی کے خلاف تھا۔ ضیا حضور ہی کے لیے تھی۔ اور حضور ہی کی ہو گئی۔ غلام اپنی کوشش مین ذلیل ہوا۔ مرکیس نے حضور کی ذات پر حملہ کر کے اپنی گستاخی کی سزا پائی۔ سلطانہ نے خود ہی آگ اپنی جان دیدی۔ جتنی مزاحمتین تھین دور ہو گئین۔ اور غلام بڑی خوشی بڑے فخر اور نہایت ہی عزت و وقار کے ساتھ ضیا کو حضور کی خدمت مین پیش کرتا ہے اور اپنے گذشتہ افعال پر نادم ہو کے رحم در معافی کا امیدوار ہے۔" یہ کہتے ہی اُس نے زور و شور سے نعرہ لگایا۔ "شاہ الفانسو کا اقبال بلند اور دشمن خوار!" اسکی زبان سے سنتے ہی تمام قلعہ والون نے یہی نعرہ لگایا جس کی صدا کوہ بلگرینو کی چوٹیون سے ٹکرائی۔ اور گنبد فلک مین گونجتی رہی۔

الفانسو۔ "تمھارے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ تمھاری یہ سب کاروائیان نیک نیتی سے اور میری خیر خواہی مین تھین اور مجھے بھی اس کا یقین ہے۔ لہذا انھین کوئی قصور نہین کہہ سکتا۔ لیکن اگر تم ان باتون کو قصور خیال کرتے ہو تو مین نہایت ہی مسرت کے ساتھ معاف کرتا ہون اور خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ان سب جھگڑون کا انجام مسرت و شادکامی پر ہوا۔ اور آخر کار ضیا میری ہو گئی۔"

یہ کہتے ہی الفانسو نے وزیر کو ہاتھ پکڑ کے اُٹھایا۔ اور کہا۔ "اب سب سے پہلے ان دونون بدنصیب مقتولون کی تجہیز و تکفین ہونی چاہیے اور تمھارے وفے ہے کہ ان کے جنازے پوری عزت اور شان و شوکت سے اُٹھائے جائین۔"

یہ حکم دے کے الفانسو وزیر سے رخصت ہونے کو تھا کہ وزیر نے دست بستہ عرض کیا۔ "ابھی ایک راز باقی ہے۔ آپ خود بخود اس کمرے مین کیونکر پہونچ گئے۔ جس کے دروازے بند تھے؟ اور کسی کا اندر داخل ہونا غیر ممکن تھا؟ شاید خود ضیا دروازہ کھول کے بلا لیتی ہو؟ مگر اس سے مجھے ایسی امید نہین ہے۔"

الفانسو۔ "یہ ایسا راز ہے جسے میرے اور ضیا کے سوا یہان کوئی نہین جانتا۔ گو کہ اب یہ راز راز نہین رہا۔ مگر مین اب بھی اسے عام طور پر فاش نہین کرنا چاہتا۔ سب لوگون کو ہٹا دو۔ اور تمھارے میرے اور ضیا کے سوا کوئی چوتھا شخص نہ رہے۔" فوراً سب لوگ ہٹا دیے گئے۔ اور کمرہ اندر سے بند کر لیا گیا۔

الفانسو۔ "وزیر۔ فرنان مجھ کو ضیا سے اور ضیا کو مجھ سے اسی بچپن کے زمانے

سے محبت تھی جب کہ پہلے پہل مین یہان آکے رہا دہم دونون نے ایک دوسرے کو دیکھا ہمارے اعضا اور ہمارے قوی کے ساتھ اس الفت کا بھی نشو ونما ہوتا گیا۔ اور جب ہمین یہ محسوس ہونا شروع ہوا کہ نامحرم مرد و عورت کا آزادی کے ساتھ ملنا جلنا اور بغیر نکاح کے ربط و ضبط بڑھانا اندیشہ ناک ہے تو ہم نے باہم پاک اور شریفانہ محبت رکھنے پر حلف اُٹھائی اور زیادہ ربط و ضبط بڑھانے لگے۔ اسی زمانہ مین تم نے ضیا کو روکنا شروع کیا۔ اس کی خادماؤن کو تاکید کی کہ ہم دونون کو ملنے نہ دین اس روک نے ہمارے دلون مین جوش محبت کو اور بڑھا دیا۔ ایک دوسرے کے فراق مین بیتاب و بیقرار رہنے لگے۔ آخر ضیا نے یہ تدبیر بتائی کہ ہم دونون اپنے گھرون کے درمیان مین کوئی ایسا پوشیدہ راستہ بنا لین کہ ہر وقت آسانی سے بے تکلف مل سکین۔ پہلے تو مین نے ضیا کی اس تجویز کو غیر ممکن تصور کیا۔ اور محال سمجھا مگر عشق ہر محال کو ممکن کر دیا کرتا ہے۔ جزائری سفیرون سے سنا کہ مصری معمار وغیرہ اُن کے شہر مین آئے ہوئے ہین جو بڑے باکمال ہین۔ اُن سے کہہ کے اُن معمارون اور کاریگرون کو وہان سے بلوایا۔ اور آپ کی غیبت مین پوشیدہ ہی پوشیدہ چند روز کے اندر ایک راستہ بنوا لیا جس کی کسی کو خبر نہ تھی اس کے دروازے ایسے رکھے کہ کمرے مین کوئی ہزار غور کرے نہ سمجھ سکے۔ اور اسی راہ سے آمد و رفت رکھی"۔

یہ بیان کرنے کے بعد الفانسو نے دیوار کے ایک پھول مین کنجی لگائی فوراً دروازہ کھل گیا۔ اور اس دروازے سے اُتار کے وہ وزیر کو سرنگ کے راستہ سے اپنے کمرے مین لے گیا۔ پھر واپس لے آیا۔ اور کہا "یہ راستہ ہے جو مجھے ہمیشہ بڑی آسانی سے اپنی ضیا کے پاس پہونچا دیا کرتا تھا۔ اور کسی کو خبر نہ ہوتی تھی۔

وزیر اس راستہ کو دیکھ کے نقش حیرت ہو گیا۔ اور کہا "اگر حضور نے اس کے تفصیلی حالات نہ بیان فرمائی ہوتی تو مین کہتا یہ انسان کا نہین جنون کا کام ہے۔ مین ان بیل بوٹون کی شگفتگی و خوبی پر متحیر تھا۔ مگر یہ حقیقت دیکھ کے عقل حیران ہو گئی"!

الفانسو: اب مین قصر شاہی مین جاتا ہون۔ ان دونون لاشون کو اسی وقت

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

ان کے گھروں مین پہونچا دو۔ اور صبح کو بڑے تزک و احتشام سے اُٹھاؤ۔ مشایعت مین مین بھی چلون گا۔ اور ضیا کو بھی ضرور شریک ہونا چاہیے۔ شام کو پھر یہان آکے اپنی ضیا سے ملون گا۔ اور جب تک پوپ سے اجازت حاصل کر کے مین شادی کرون روز رات کو یہین آکے ملا کرون گا۔ اس لیے کہ یہی قصر اور یہی کمرے ہمارے بچپن کے عشق کے گہوارے ہین۔ اور جو لطف ہمین یہان آسکتا ہے اور کہین ممکن نہین"

**فرنان** :۔ حضور کا ہر حکم بجالایا جائے گا۔ اور یہ قصر حضور ہی کا ہے جسے مین اپنی بیٹی کے جہیز مین حضور کی نذر کرون گا۔ اس کے بعد الفانسو فرنان اور ضیا سے رخصت ہو کے قصر شاہی مین گیا۔ اور اس رات کے عجیب و غریب واقعات نے دل و دماغ پر اس قدر گہرا اثر ڈالا تھا کہ رات بھر نیند نہ آئی۔

---

# اٹھارھوان باب

## دشمن پامال

دوسرے دن مرکیس اور سلطانہ کے جنازے شاہی تزک و احتشام سے اٹھے۔ توران بیٹی کی لاش پہ ماتم کرتی ہوئی قبر تک گئی۔ اسے قطعی یقین تھا کہ چالاک وزیر فرنان نے پہلے تو سلطانہ سے شادی کرنے اور اسے اپنی ملکہ بنانے کا الفانسو سے اقرار کرایا۔ اس طریقہ سے جب الفانسو کو تخت پہ بٹھا لیا۔ اور سارے ملک کو اس کا مطیع فرمان بنا دیا تو اپنی بیٹی ضیا کے ملکہ صقلیہ بنانے کے لیے سلطانہ کو اپنے قصر مین مروا ڈالا۔ اس کا انتقام لینے کے درپے ہوئی۔ مگر آپ کو بالکل بیدست و پا پاتی تھی۔ اور اپنا کچھ زور چلتا نہ نظر آتا تھا۔ یہ اس کے بھائی مہرجان کا عہدہ تھا۔ جو اس کے ہاتھ کے کٹھ پتلی تھا۔ اور برا بھلا جو چاہتی تھی وہی ہو جاتا تھا۔

مگر اس مجبوری پر بھی اپنی شرارت سے نہ باز آئی۔ سلطانہ اور مرکیس کے دفن ہونے کی شام ہی کو جبکہ الفانسو ضیا کے عشرت کدے مین تھا وہ الفانسو کے بڑے بھائی ڈان رادرق کے پاس دوڑی گئی

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

اور کہا، افسوس تم بڑے بھائی ہو کے تاج و تخت سے محروم رہ گئے۔ اور تمھارا چھوٹا بھائی بادشاہ ہو گیا!" "ڈان رادرق" مین نے تو سنا ہے کہ آپ ہی نے چچا کی نظر مین مجھے نالائق بنا کے الفانسو کی ولیعہدی کی وصیت لکھادی"

**توران** "مجھے وزیر فرنان نے دھوکا دیا۔ الفانسو کو وہ اپنا داماد بنانا چاہتا تھا۔ پہلے مشہور کر دیا۔ اور سرور بار الفانسو سے اقرار کرا دیا کہ وہ سلطانہ سے شادی کرے گا۔ سارے امیرون کو اطمینان دلانے کے لیے اپنی بیٹی کو جھٹ پٹ بیاہ بھی دیا۔ اس طرح سب لوگون کو غافل کر کے جب تاج و تخت پر اچھی طرح قبضہ کر لیا تو ایک ہی رات مین سلطانہ اور مرکیس دونون کو مروا ڈالا۔ اور اب الفانسو عنقریب اس کا داماد ہونیوالا ہے۔ اب وقت اور موقع ہے کہ تم زور و شور سے سلطنت کا دعویٰ کر دو۔ ان ظلمون کا انتقام لینے کے لیے اُٹھ کھڑے ہو۔ اور لوگون کو بتاؤ کہ بادشاہ کی وصیت کتنی بڑی چالاکی سے مٹا دی گئی!"

**ڈان رادرق** "تخت کا دعویٰ دار تو مین پہلے ہی سے ہون مگر میری تو کوئی سنتا ہی نہین"

**توران** "اب سنین گے۔ اس لیے کہ اب مین تمھارے ساتھ ہون گی۔ مرکیس کے اعزا اور بھائی بند بھی تمھارے ساتھ ہون گے۔ اور اُن کے اثر سے ہزارون آدمی تمھارے جھنڈے کے نیچے آ کے جمع ہو جائین گے۔ تھوڑا بھی استقلال حاصل ہو گیا تو ہم سلطنت نیپلز کو دوست بنا لین گے۔ اور وہان کی زبردست فوجین تمھاری کمک کو آجائین گی"

ڈان رادرق نے پھوپی کے کہنے مین آ کے اپنے دو چار دوستون اور ساتھیون کو ساتھ لیا۔ اور مخالفت کا جھنڈا بلند کر دیا۔ یہ خبر سنتے ہی الفانسو اور فرنان نے تمام امرائے سلطنت اور سرداران فوج کو جمع کر کے ڈان رادرق پر حملہ کر دیا۔ ڈان رادرق کے ہمراہی اگرچہ تھوڑے تھے۔ مگر توران کے ابھارنے سے بڑی بہادری کے ساتھ لڑے۔ اور جب شکست ہوئی تو بھاگ کے سینا مین چلے گئے۔ وہان کے باغیون

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

کو اپنے ساتھ لیا۔ ایطالیہ مین اپنے سفیر بھیجے۔ اور اتنی قوت پیدا کر لی۔ کہ دونون بھائیون مین بہت سی لڑائیان ہوئین۔ چند ہی روز مین سلطنت نیبلز ڈان رادرق کی طرف دار ہوگئی۔ اور اُس کی کمک کو بہت سی فوج اٹطالیہ سے پہونچی۔ نیبلز والون کے دخل دیتے ہی الجزائر سے ایک جرار عربی لشکر الفانسو کی مدد کو آگیا۔ اس کے آتے ہی خود صقلیہ کے مسلمان بھی بڑے جوش و خروش سے الفانسو کی حمایت کو اٹھ کھڑے ہوے۔ اور بالرمو کے قریب ایک بڑی بھاری لڑائی ہوئی۔ جس مین آخری فیصلہ الفانسو کے موافق ہوا۔ ڈان رادرق میدان جنگ مین مارا گیا۔ بوران گرفتار ہوئی اور نہایت ذلت کے ساتھ الفانسو کے دربار مین تخت کے سامنے پابزنجیر لا کے کھڑی کر دی گئی۔ الفانسو نے اُسکی طرف غور سے دیکھا اور کہا "دشمن ہو۔ مجھ سے چار آنکھین کرو۔ تمھین وہ وقت یاد ہے جب تمھاری سازش سے میرے والد کی جان گئی تھی؟ اور تمھین ان کی عاجزی پہ بالکل ترس نہین آیا تھا؟"

**بوران** "ہان مین اس جھگڑے مین بھائی مہرجان کی طرفدار تھی۔"

**الفانسو** "اور یہ بھی یاد ہے کہ تم ہم دونون بھائیون کی جان کی دشمن اور خون کی پیاسی تھین۔ ہر روز ہمارے قتل کی ایک تدبیر نکالتی تھین۔ ہمارے قتل کے لیے قاتل اور جلاد مقرر کر کے بھیجے جاتے تھے؟ تمھارے پنجۂ ستم سے ہمین خدا ہی نے بچایا۔ ورنہ تم نے کوئی بات اٹھا نہین رکھی اور ہمارے مرحوم و مظلوم والد ہی نے تمھارا کیا بگاڑا تھا؟ یہی نہ کہ تمھین بدکاری زناکاری شہوت پرستی اور روسیاہی سے روکتے تھے؟ اور تمھارے ایک بدکار دزانی ہم صحبت کو مار ڈالا تھا؟ اُن کا یہی جرم تھا یا کچھ اور؟" بوران نے سر جھکا لیا۔ اور کچھ جواب نہ دیا۔

**الفانسو** "اگر تمھین انکار ہو تو مین اُس کی شہادتین پیش کر سکتا ہون۔"

**بوران** "سب صحیح ہے۔ مگر مین ہی نے تم کو ولی عہد مقرر کرایا۔"

**الفانسو** "مجھے نہین تم نے سلطانہ سکو ملکہ اور مجھے اُس کا غلام بنانا چاہا تھا۔ تم یہ چاہتی تھین کہ اس کی بے عصمتی آوارگی اور خودسری پہ

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

ہم دونون بھائیون مین سے ایک کو قربان کر دو۔ اور جب یہ نہ ہوا تو پھر میرے خون کے پیاسی ہو گئین ہے نہ؟"

**بوران**: "تم نے میری سلطانہ کو مار ڈالا۔ اور مین نے اس کے خون کا انتقام لینے کی کوشش کی"

**الفانسو**: "اس کو خدا ہی خوب جانتا ہے کہ سلطانہ نے خود ہی اپنی جان دی۔ مکاری سے ضیا کا بہروپ بھر کے اس کے سونے کے کمرے مین آئی۔ اور ضیا ہی کے دھوکے مین مرکیس کے خنجر سے مری۔ مرکیس نے ضیا کو اپنے ساتھ قبر مین لے جانا چاہا تھا (جس کا خیال آنے سے بھی مین کانپ جاتا ہون) مرکیس کو مرتے دم تک یقین تھا کہ اس نے ضیا کو مار ڈالا۔ مگر اس کے بعد جب مجھے اپنی مایوسی۔ نامرادی و ناکامی کا صدمہ شروع ہوا تو حال کھلا کہ اس کے ہاتھ کی مقتولہ سلطانہ تھی۔ اور ضیا پاس کھڑی ہوئی مجھے تسلی دے رہی تھی"

**بوران**: "خیر تو اب میرے لیے کیا سزا تجویز ہے؟"

**الفانسو**: "ظالم و بے حمیت اور سیہ کار و بے شرم بھولی سیہ کاریون اور دشمنون کے انتقام مین تم تہ تیغ کی جاؤ گی" حکم کے ساتھ ہی لوگ بوران کو قتل گاہ مین لے گئے۔ الفانسو نے بوران کے فتنہ سے صقلیہ کو ہمیشہ کے لیے نجات دلا دی۔ اور اطمینان و بیداد مغزی سے حکومت کرنے لگا۔ اب صرف یہ مرحلہ باقی تھا کہ پوپ کے محترم دربار سے اجازت حاصل ہو۔ اور الفانسو کے ساتھ شادی ہو۔ اس غرض کے لیے خود وزیر فرنان رومۃ الکبری مین گیا اور بڑی کوششون سے منظوری لے آیا۔

اس کے آتے ہی پلرمو مین خوشی کے شادیانے بجنے لگے۔ اور بڑی دھوم دھام کے ساتھ پلرمو کے گرجے مین نکاح ہوا۔ ضیا تاج جواہر نگار پہن کے ملکۂ صقلیہ بنی۔ اور سارے صقلیہ مین غلغلہ بلند تھا کہ شاہ الفانسو کی فتح ہو۔ اور ملکہ ضیا کا اقبال بلند"

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

# دلگداز

مولانا شرر مرحوم کی یادگار اردو کا مشہور ادبی و تاریخی رسالہ جس نے زبان اردو کے علمی خزانے کو اعلیٰ لٹریچر سے بھر دیا خریداروں کو ایک سال خریدار رہنے کے بعد اگر وہ دوسرے برس بھی خریدار رہیں تو ایک نیا ناول مفت نذر کیا جاتا ہے اور وہی سال مابعد کے چندے اور محصول ڈاک پر ایک روپیہ بارہ آنہ میں وی پی روانہ کر دیا جاتا ہے۔

منیجر دلگداز لکھنؤ

## تصانیف مولانا محمد عبد الحلیم صاحب شرر مرحوم

### (تاریخ سوانحعمری اور لکچر وغیرہ)

۱- جنید بغدادی - حضرت جنید کے حالات
۲- ابوبکر شبلی - حضرت شبلی کے حالات
۳- حسن بن صباح - بانی فرقہ باطنیہ کے حالات
۴- خواجہ معین الدین - خواجہ اجمیری کے حالات
۵- ملکہ زنوبیہ - سلف کی ایک عربی شہزادی
۶- سکینہ بنت حسینؓ - جناب سکینہ بنت امام حسینؓ
۷- قرۃ العین - ایران کی مشہور مجتہدزادی کے حالات
۸- ولادت سرور عالم - مولد شریف مصنفہ علامہ ابوالفرج ابن جوزی کا ترجمہ نثر کا نثر میں اور نظم کا نظم میں
۹- سفرنامہ امام شافعیؒ - امام ممدوح کے سفر مکہ کے حالات
۱۰- سر سید کی دینی برکتیں۔
۱۱- قانون وراثت اسلام پر مولانا کا ایک لکچر
۱۲- ہندوستان کی موسیقی
۱۳- ثانی اثنین - حضرت صدیق اکبر کے حالات
۱۴- ذی النورین - حضرت عثمان کے حالات
۱۵- ابوالحسنین - حضرت علی کے حالات

### تاریخی ناول

۱۶- غزوہ مصر - عہد بنی طولون کا تاریخی ناول
۱۷- فتح اندلس - اسپین پر عربوں کا حملہ
۱۸- رومۃ الکبریٰ - روم پر مسلمانوں کا حملہ
۱۹- فتوح نازلہ - ایک نہایت دلچسپ تاریخی ناول
۲۰- فلپانا - ارض طرابلس الغرب پر صحابہ کا حملہ
۲۱- فردوس بریں - جیتے جی جنت کی سیر
۲۲- قیس و لبنیٰ - مشہور عاشق عرب اور اسکی معشوقہ لبنیٰ
۲۳- لعبت چین - عہد صحابہ کا تاریخی ناول
۲۴- مقدس نازنین - ایک حسینہ کا پوپ بن جانا
۲۵- ماہ ملک - غوریوں کا عروج اور فتوحات
۲۶- یوسف نجمہ کامل - جگ بیتی نہیں آپ بیتی
۲۷- ایام عرب - جاہلیت عربیہ کی مکمل تصویر ہر دو حصہ
۲۸- جویائے حق - حضرت رسول اکرم کی سوانحعمری بطور ناول حصہ اول ہجری دوم کامل
۲۹- زوال بغداد - شیعہ سنیوں کی نااتفاقی کا عبرت ناک نتیجہ - بغداد کی تباہی۔
۳۰- شوقین ملکہ - دوسری صلیبی لڑائی۔
۳۱- طاہرہ - نہایت دلچسپ تازہ ناول
۳۲- مینا بازار - مولانا کا سب سے اچھا ناول
۳۳- نیکی کا پھل - نہایت دلچسپ آخری تصنیف
۳۴- الفانسو - ایک عاشقانہ ناول
۳۵- بابک خرمی - سلطنت عباسیہ کے حالات ہر دو جلد
۳۶- حسن انجلینا - روس و روم کی لڑائی۔
۳۷- فلورا فلورنڈا - عیسائیت کے عہد خلافت کے واقعات
۳۸- ملک العزیز ورجنا - جنگ صلیب اور سلطان صلاح الدین
۳۹- منصور موہنا - سندھ میں ایک انصاری خاندان کے حالات۔
۴۰- شہید وفا۔

المشتہر حکیم محمد سراج الحق منیجر دلگداز بکڈپو نخاس لکھنؤ

CC-0 In Public Domain. Digitzed by eGangotri

